# جادو کی علامات اور علاج

## بذریعہ

# قرآن ومسنون اذکار



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## مقدمہ

اللہ تعالیٰ نے ابتدائے آفرینش ہی سے انسان کی ہدایت اور راہنمائی کے لیے انبیاء کا سلسلہ شروع کر دیا تھا۔ یہ انبیاء کرام انسانوں کے علاوہ جنّوں کے بھی راہ نما تھے۔ اس سلسلے کی آخری کڑی حضرت محمد ﷺ بھی جن و بشر کے راہ نما تھے۔ وقت گزرنے کے ساتھ اُمتِ محمد ﷺ بھی انہی گمراہیوں میں پڑتی چلی گئی جن میں اس سے قبل کی امتیں مبتلا رہی تھیں۔ کسی سے حسد کرتے ہوئے اس پر جادو کروانا اسی سلسلے کی ایک بدترین مثال ہے۔ ایک اندازے کے مطابق، اس وقت ہمارے معاشرے میں ہر چوتھا گھر اس قبیح فعل میں مبتلا ہے۔ اچھے خاصے چلتے کاروبار کی بندش، دورانِ تعلیم بچوں کو پڑھائی سے اکھیڑنا، رشتوں کی بار بار بندش، ایسی بیماریاں جو کسی میڈیکل ٹیسٹ کے ذریعے پکڑ میں نہیں آتیں اور انسان دوائیوں کے سہارے مریضانہ زندگی گزارنے پر مجبور ہیں۔ ان جیسے مشاہدات نے ہماری توجہ اس طرف مبذول کروا دی کہ ایسے مسائل کی تہہ تک پہنچا جائے اور قرآن وسنت کی روشنی میں ان کا درست حل تجویز کیا جائے، کیونکہ متاثرہ افراد مجبوراً جادوٹونے کی دکانوں پر جاتے ہیں جو شرک کے اس ناپاک کام کی مزید ترویج کا باعث بن رہے ہیں۔ ضرورت ہے کہ ملک میں ایسے ادارے قائم کیے جائیں جو مصیبت میں مبتلا انسانوں کو خالص توحید، قرآنی آیات اور دَم کے ذریعے سکون فراہم کریں اور پھر اسی کے نتیجے میں وہ قرآن کو ایک معجزہ تسلیم کریں۔ جب کسی مریض پر کوئی دوا اثر نہ کر رہی ہو اور قرآنی آیات اور دم کے ذریعے اسے سکون نصیب ہونا شروع ہو جائے تو جتنی شدت سے اسے قرآن کے شفا بخش ہونے کے دعوے کا یقین حاصل ہو گا شاید وہ اس شخص کو حاصل نہ ہو جو اس موضوع پر بے شمار لیکچر سن چکا ہو۔

اسی جذبے کی وجہ سے یہ کتابچہ لوگوں کی راہ نمائی کے لیے پیش کیا جا رہا ہے۔ اس سلسلے میں معروف روحانی معالج شیخ عبدالرؤف بن حلیمہ کے تجربات نے ہماری سب سے زیادہ مدد کی ہے۔ شیخ صاحب کا تعلق تیونس (براعظم افریقہ) سے ہے۔ وہ دنیا کے 23 مختلف ممالک

میں ایسے ادارے قائم کر چکے ہیں جہاں جادو کے خلاف علاج کے لیے قرآن وسنت سے رہنمائی حاصل کی جاتی ہے۔ اسی سلسلے میں وہ ایک بڑی تنظیم بھی چلا رہے ہیں۔ موصوف جادو کے خلاف لوگوں کو بلا معاوضہ تربیت بھی دیتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ انہیں جزائے خیر عطا فرمائے۔ آمین!

اس کتاب میں دیگر لوگوں کے طریقہ علاج سے بھی استفادہ کیا گیا ہے' جن میں سعودی عرب جدہ کی جامع السلیمان کے امام اور خطیب شیخ خالد الحبشی سرفہرست ہیں۔ اللہ سے دعا ہے وہ جادوگروں کے خلاف سینہ سپر تمام مجاہد شیوخ کی حفاظت فرمائے' ان کے قدموں کو جما دے، جادوگروں کے خلاف جنگ کو مزید سخت کر دے اور دنیا وآخرت میں ان کی کاوشوں کا بہترین صلہ عطا فرمائے۔

اہل علم حضرات سے درخواست ہے کہ اس کاوش میں جو کوتاہیاں یا خامیاں رہ گئی ہیں اس سے ہمیں آگاہ فرمائیں اور افادۂ عام کی خاطر اسے وسیع پیمانے پر پھیلانے کی اجازت بھی عطا فرمائیں۔ اسی طرح عام افراد سے بھی گزارش ہے کہ اپنے تاثرات خواہ مثبت ہوں یا منفی، ہم تک ضرور پہنچائیں کیونکہ یہ ایک طرح سے آئینے کا کام کرتے ہیں اور مستقبل میں بہتری کا ذریعہ بنتے ہیں۔

اِنۡ اُرِیۡدُ اِلَّا الۡاِصۡلَاحَ مَا اسۡتَطَعۡتُ وَ مَا تَوۡفِیۡقِیۡۤ اِلَّا بِاللّٰهِ۔

**حسان صادق**
hhsadiq@gmail.com

# علامات

اگر کسی شخص پر جادو کر دیا گیا ہو تو اسے مختلف علامات سے پہچانا جا سکتا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ جادو کے ضمن میں سب سے اہم اور مشکل کام یہی ہے کہ اس بات کا فیصلہ کیا جائے کہ آیا مریض پر واقعی جادو ہے یا نہیں۔ جادو کی علامات بیماری یا مسئلے کو سمجھنے میں بنیادی اور فیصلہ کن کردار ادا کرتی ہیں لہٰذا ان کو نہایت باریک بینی اور سمجھداری سے پڑھنے کی ضرورت ہے۔ یہ علامات جادو، جنات اور نظر بد سے پیدا شدہ مسائل کے لیے ہیں۔ ان میں تفریق کرنے کی ضرورت نہیں کیونکہ ان بیماریوں کا علاج مشترکہ ہے جو کہ ان تمام کے لیے کارآمد ہوگا، ان شاء اللہ۔

جادو، جنات اور نظر بد سے پیدا شدہ مسائل کی بنیادی طور پر چار علامات ہیں:

## (1) بندش، رکاوٹ

جادو کے ذریعے کسی کی زندگی میں رکاوٹیں پیدا کرنا عین ممکن ہے۔ طالب علم کے لیے یہ بندش پیدا کی جا سکتی ہے کہ وہ اپنی پڑھائی نہ کر سکے۔ جونہی وہ پڑھنے لگے اس کے سر میں درد شروع ہو جائے، یا وہ پڑھائی سے بلا وجہ خوف محسوس کرنے لگے، یا اس کے سامنے سے حروف پھرنے لگیں۔ اگر یہ جادو سکول/کالج کی پڑھائی سے روکنے کے لیے کیا گیا تھا تو صرف ان کی کتابیں پڑھنے سے یہ مسائل سامنے آئیں گے جبکہ دیگر کتب کے مطالعے سے کچھ نہ ہو گا۔ کاروبار کی بندش یوں معلوم کی جا سکتی ہے کہ اچھا خاصا کاروبار چل رہا تھا، یکا یک بغیر کسی ظاہری وجوہات کے اس میں خاطر خواہ کمی آ گئی یا بالکل ختم ہو کر رہ گیا۔ جادو کے ذریعے سے بچوں کے رشتوں میں بھی رکاوٹ ڈالی جا سکتی ہے۔ چنانچہ دیکھنے میں آیا ہے کہ اچھی خاصی معقول شکل وصورت اور کردار کے بچے رشتوں کی بندش کی وجہ سے شادی مناسب عمر میں نہیں کر پا رہے۔ رشتہ دیکھا گیا، پسند آیا لیکن بلا وجہ آخری مرحلہ پر آ کر بات طے ہونے سے رُک گئی اور انکار ہو گیا۔ یہ رکاوٹ اور بندش زندگی کے کسی بھی معاملے میں پیدا کی جا سکتی ہے۔

بندش اور رکاوٹ فطری یا قدرتی بھی ہو سکتی ہے لیکن جادو کے ذریعے پیدا کی گئی رکاوٹ بار بار ہوتی ہے۔ مثلاً کاروبار بار بار خراب ہو رہا ہے یا ہر بار جلدی ختم ہو کر رہ جاتا ہے

اور ایک لمبا عرصہ اسی طرح ہوتے گزر گیا ہے۔ چنانچہ جو رکاوٹ یا بندش فطری اور قدرتی ہوگی اس میں بار بار کا دہرایا جانا نہیں پایا جائے گا۔ اس فرق کو ملحوظ رکھنا نہایت ضروری ہے وگرنہ ہر رکاوٹ کو جادو سمجھا جانے لگے گا۔

بندش عموماً گرہوں پر پھونکیں مار کر پیدا کی جاتی ہے۔ اللہ کے نبی ﷺ کو کارِ نبوت سے روکنے کے لیے ملعون یہودی جادوگر لبید نے اپنی بیٹیوں کے ذریعے جادو کی کوشش کی تھی۔ اسی کے بارے میں سورۃ الفلق میں کہا گیا کہ گرہوں میں پھونکیں مارنے والیوں سے پناہ مانگیں۔

{قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ 1 مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ 1 وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ 1 وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ 1 وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ 1} (سورۃ الفلق)

''اور (میں پناہ میں آتا ہوں) گرہ میں پھونکیں مارنے والیوں سے'' (آیت 41)۔

## (2) غیر معمولی طبی مسائل

جادو کے ذریعے ایسے طبی مسائل پیدا کیے جا سکتے ہیں جن کا علاج معروف طب کے ذریعے ناممکن ہے۔ مثلاً جادو کی چیز جب کھلائی جاتی ہے تو وہ معدے میں شدید درد پیدا کرتی ہے۔ دوائیوں کے استعمال سے وہ دب جاتی ہے لیکن پھر کچھ عرصے بعد ظاہر ہو جاتی ہے۔ بعض اوقات جادو کی شے شدید قبض کی صورتِ حال پیدا کر دیتی ہے جو کسی دوا سے مکمل طور ٹھیک نہیں ہوتی۔ اسی طرح یہ ممکن ہے کہ جادو کے ذریعے جسم کے کسی خاص حصے میں ایسی درد پیدا ہو جائے جس کی وجہ کسی میڈیکل ٹیسٹ میں نہ آئے۔ یعنی مریض یہ شکایت کر رہا ہوتا ہے کہ اسے فلاں جگہ درد ہے لیکن جب اس کا میڈیکل ٹیسٹ کیا جاتا ہے تو رپورٹ بالکل نارمل آتی ہے۔

خواتین میں ایامِ حیض کے شدید مسائل پیدا ہو جاتے ہیں۔ مثلاً ایام کا دورانیہ معمول سے انتہائی کم ہو جاتا ہے اور خون کا جاری نہ ہونا دیگر مسائل کا باعث بننے لگتا ہے، یا ایام اس قدر بڑھ جاتے ہیں کہ مہینے میں بمشکل چند دن ہی ایسے آتے ہیں جب خون جاری نہ ہو۔ مردوں میں جنسی صلاحیت کو جادو کے ذریعے ختم یا کم کیا جا سکتا ہے۔ اس ضمن میں یہ بھی کیا جاتا ہے کہ میاں بیوی کے درمیان تفریق پیدا کرنے کے لیے خاص جنسی مسائل پیدا کر دیے جاتے ہیں۔ مثلاً مرد میں جنسی صلاحیت تو موجود ہے لیکن جونہی وہ اپنی بیوی کے قریب جانے لگے تو صرف اسی وقت یہ ختم ہو جاتی ہے۔

اسی طرح اگر دورانِ حمل ماں پر جادو تھا تو بچہ وراثت میں جادو کے اثرات لے کر پیدا ہوگا۔ ایسا بچہ عموماً جسمانی طور پر کمزور ہوتا ہے اور اس پر بیماریوں کے حملے زیادہ ہوتے ہیں۔ وہ عموماً زیادہ چڑچڑا ہوتا ہے، اس میں باغیانہ روِش بہت زیادہ ہوتی ہے۔ اگر جادو اصلاً ماں پر تھا تو اس کے اثرات حادثاتی طور پر بچے میں منتقل ہوتے ہیں، جن کی نوعیت مختلف ہو سکتی ہے، لیکن اگر دورانِ حمل خاص طور پر بچے پر جادو کیا گیا تھا تو عین ممکن ہے کہ بچہ پیدائشی طور پر معذور ہو۔

سعودی علماء کی تحقیق کے مطابق کینسر کے اکثر مریض جادو کا شکار ہوتے ہیں۔ یعنی کینسر کے مرض کا اہم ترین سبب جادو یا جنات ہیں۔ اسی طرح بہت سی اور بیماریوں کا معاملہ ہے۔ اگرچہ یہ بیماریاں انسان کو قدرتی طور پر بھی لگ سکتی ہیں لیکن اس صورت میں ان کی طبی وجوہات واضح طور پر سامنے ہوتی ہیں اور علاج سے وہ درست بھی ہو جاتی ہیں۔ جادو کے ذریعے پیدا شدہ بیماریوں کی علامات طبی نقطۂ نظر سے واضح نہیں ہوتیں۔ ایسا ممکن ہے کہ علاج سے یہ عارضی طور پر دب جائیں لیکن کچھ عرصے بعد پھر اُبھر کر سامنے آ جاتی ہیں۔

جلد کی بیماری Psoriasis تو پیدا ہی صرف جادو کی وجہ سے ہوتی ہے۔ اسی طرح سحر جنوں کے ذریعے انسان پاگل پن کی حد تک پہنچ سکتا ہے۔ یہی وہ بیماری ہے جس کا تذکرہ قرآن مجید میں اس طرح ملتا ہے:

{الَّذِیْ یَتَخَبَّطُهُ الشَّیْطٰنُ مِنَ الْمَسِّ ط} (البقرۃ:275)

''سود خور کی مثال اس شخص کی مانند ہے جسے شیطان نے چھو کر باؤلا کر دیا ہو۔''

اس آیت کے ذیل میں قدیم مفسرین مثلاً امام قرطبی وغیرہ نے تفصیلی بحث کی ہے کہ جنات کے چھو لینے سے بیماریاں پیدا ہوتی ہیں۔ مرگی کا دورہ بھی انسانی جسم میں جن کے داخل ہونے سے پڑ سکتا ہے۔

بعض جادو خاص طور پر موت کے ہوتے ہیں، جن کے ذریعے مریض کو موت کے منہ میں دھکیل دیا جاتا ہے۔ موت کو دلکش اور محبوب بنا کر دکھایا جاتا ہے، جس سے مریض کی طبیعت فرار اور خودکشی کی طرف مائل ہونے لگتی ہے۔ وہ محسوس کرتا ہے کہ کوئی چیز اسے کھڑکی کی طرف دھکیل رہی ہے یا زہر کھانے پر مجبور کر رہی ہے یا چلتی گاڑی کے سامنے آ جانے پر آمادہ کر رہی ہے، وغیرہ۔

## (3) غیر معمولی ذہنی مسائل

جادو کے باعث مریض میں بہت سے غیر معمولی ذہنی مسائل پیدا ہو سکتے ہیں۔مثلاً بے پناہ غصہ آنا، چھوٹی سی بات پر اس قدر بھڑک اُٹھنا کہ ہوش وحواس کھو بیٹھنا، بلا وجہ ہر وقت ڈپریشن کی کیفیت میں رہنا۔ لاینحل مسائل اور غیر معمولی حالات میں کسی انسان کا ڈپریشن کا شکار ہونا ایک قدرتی امر ہے لیکن اگر ہر طرح کی نعمتوں کی موجودگی اور نارمل حالات میں مریض بدترین مایوسی کا شکار ہو جائے تو گویا یہ صورتِ حال جادو کی عکاسی کر رہی ہے۔

بے وجہ کا شدید خوف بھی جادو کی علامت ہے۔آنے والے وقت کا خوف، اردگرد کے انسانوں سے خوف، مرد کا اپنی بیوی کے کردار پر شک کرنا جبکہ بیوی کا اپنے شوہر کے کردار کی طرف مشکوک رہنا جبکہ دونوں صاحب کردار ہوں اور معاشرے میں اُن کی پاک دامنی جانی جاتی ہو۔ایسا بلا ثبوت شک کرنا جادو کی واضح علامت ہے۔

ذہنی مسائل میں سے ایک اہم کسی بھی کام کو توجہ سے نہ کر پانا ہے۔طبیعت میں ٹھہراؤ اور ثابت قدمی مفقود ہو جاتی ہے اور مریض کوئی ایک کام جم کر نہیں کر پاتا۔

میاں بیوی کے تفریق کے جادو میں یہی ذہنی مسائل بنیادی کردار ادا کرتے ہیں اور ان جیسے مسائل کی وجہ ہی سے جھگڑا کبھی ختم ہونے میں نہیں آتا۔حل کی جتنی زیادہ کوشش کی جاتی ہے، مسئلہ اتنا ہی زیادہ خراب ہونے لگتا ہے۔جونہی میاں بیوی ایک دوسرے سے دور ہوتے ہیں تو افسوس کرنے لگتے ہیں کہ چھوٹی چھوٹی باتوں پر جھگڑتے رہے، لیکن جونہی قریب آتے ہیں تو مسائل دوبارہ سر اُٹھا لیتے ہیں۔یہی وہ جادو ہے جو عموماً سب سے زیادہ کیا جاتا ہے اور جس کی طرف قرآن میں یوں اشارہ کیا گیا:

{فَيَتَعَلَّمُوْنَ مِنْهُمَا مَا يُفَرِّقُوْنَ بِهٖ بَيْنَ الْمَرْءِ وَزَوْجِهٖ ط} (البقرۃ:102)

''پس وہ سیکھتے ان دونوں (ہاروت و ماروت) سے جس کے ذریعے میاں بیوی میں جدائی ڈال دیں۔''

اس کے علاوہ Hallucination (فریبِ نظر) کا ہونا بھی جادو کی علامت ہے۔

## (4) ڈراؤنے خواب' علامتی جادو

شیاطین اور جنات کو اللہ تعالیٰ نے یہ قدرت دی ہے کہ وہ انسانی خواب میں آسکتے ہیں۔ خواب میں آ کر وہ انسان کو ڈراتے بھی ہیں اور جنس مخالف سے متعلق شہوت بھی ابھارتے ہیں۔

غزوۂ بدر کے موقع پر رات کو اکثر صحابہؓ کو شیطان نے ایسے خواب دکھائے جن سے وہ مختلف وسواسوں اور خوف کی کیفیت میں مبتلا ہو گئے۔اس سے مقصد یہ تھا کہ لڑائی کے دن وہ ڈری ہوئی حالت میں میدانِ جنگ میں آئیں، لیکن اللہ نے اپنی رحمت سے پانی نازل کیا اور انہیں اوہام اور اندیشوں سے پاک کر دیا۔اسی واقعہ کی طرف سورۃ انفال میں اشارہ کیا گیا ہے:

{وَيُنَزِّلُ عَلَيْكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ مَآءً لِّيُطَهِّرَكُمْ بِهٖ وَيُذْهِبَ عَنْكُمْ رِجْزَ الشَّيْطٰنِ وَلِيَرْبِطَ عَلٰى قُلُوْبِكُمْ وَيُثَبِّتَ بِهِ الْاَقْدَامَ} (الانفال:11)

''اور اس نے نازل کیا تمہارے اوپر آسمان سے پانی تاکہ تمہیں اس کے ذریعے پاک کر دے اور شیطان کی ڈالی ہوئی گندگی کو تم سے پاک کر دے اور تمہارے دلوں کو جما دے اور تمہارے قدموں کو ثابت قدمی عطا کر دے۔''

اس واقعہ سے ثابت ہوتا ہے کہ شیطان کو کسی حد تک قدرت دی گئی ہے کہ وہ خواب کے ذریعے انسان پر اثر انداز ہو سکے۔یہ خواب بعض اوقات شیطان لاتا ہے جبکہ بعض اوقات یہ خود بخود بھی آتے ہیں۔جب مریض رات کو ڈراؤنا خواب دیکھے اور آنکھ کھل جائے تو بائیں کندھے پر تین بار تھتکارے، اس کے بعد یہ دو دعائیں پڑھے اور کروٹ بدل کر دوبارہ سو جائے اور یہ خواب پھر کسی کو نہ بتائے۔ان شاء اللہ نقصان نہیں ہوگا۔

1۔ **اعوذ باللہ من شر الشیطان و شر ھذہ الرؤیا۔** (صحیح مسلم: جلد سوم: حدیث نمبر 1403)

2۔ **اعوذ بکلمات اللہ التامات من غضبه و عقابه و شر عبادہ و من ھمزات الشیاطین و أن یحضرون۔** (صحیح الترمذی۔ الصفحۃ أو الرقم: 3528)

بعض اوقات انسان کو صبح جاگنے کے بعد یاد آتا ہے کہ اسے ڈراؤنا خواب آیا تھا۔اس صورت میں اثر کو زائل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ خواب ذہن میں لائے، پھر بائیں کندھے پر اسی طرح تین بار تھتکارے اور مندرجہ بالا دعائیں پڑھ لے۔اس طریقے سے ماضی کے کسی بھی خواب کے اثر کو زائل کیا جا سکتا ہے۔

جس طریقے سے مریض پر جادو کیا گیا ہوتا ہے اس میں اور خوابوں میں گہرا تعلق ہے۔ ذیل میں ان طریقوں کی تفصیل بیان کی جاتی ہے، یعنی:

1۔ جادو کس ذریعے کو استعمال کر کے کیا گیا؟

2۔ اس کے نتیجے میں انسان کو کس طرح کے خواب آنے لگے؟
3۔ قرآن مجید کی وہ کون سی آیت ہے جس کا ورد کرنے سے اس جادو کو ختم کرنا ممکن ہے؟

ان تین سوالوں کا جواب تلاش کرنے کے لیے مندرجہ ذیل نکات پر غور کرنا چاہیے۔

جب مریض کے استعمال کی کوئی چیز لے کر اس پر جادو کیا جائے اور اس جادو شدہ چیز کو کسی خاص جگہ پر رکھ دیا جائے تو اسے علامتی جادو کہتے ہیں۔ یہ اللہ تعالیٰ کی حکمت ہے کہ انسان کو ایسے خواب آنے لگتے ہیں جو اس خاص طریقے کی نشاندہی کرتے ہیں جسے جادو کرنے والے نے اختیار کیا ہوتا ہے۔یعنی خواب عموماً علامتی جادو ہی کے ہوتے ہیں۔علامتی جادو 44 مختلف طریقوں سے کیا جاتا ہے۔لہٰذا ہر طریقے کے جادو کو ختم کرنے کے لیے مختلف آیت کا ورد ضروری ہے۔

**نوٹ:** یہاں جو آیاتِ علاج نقل کی جا رہی ہیں انہیں علاج میں کس طرح استعمال کیا جائے گا، اس کی وضاحت یہاں نہیں بلکہ علاج کے حصے میں بیان کی گئی ہے۔

## (1) قبرستان

جب مریض کے زیر استعمال کسی چیز پر جادو کر کے اسے قبرستان میں دفنا دیا جائے تو مریض نہ ختم ہونے والی تھکاوٹ میں مبتلا ہو جاتا ہے۔اس پر ہر وقت ڈپریشن طاری رہتا ہے اور زندگی میں اس کی دلچسپی ختم ہونا شروع ہو جاتی ہے۔مریض کا ہر وقت لیٹے رہنے کو دل کرتا ہے۔

### علامتی خواب

مریض خواب میں مردہ لوگوں کو دیکھے گا، یا اسے قبریں نظر آئیں گی، یا کوئی بھی ایسی چیز جس کا تعلق قبرستان سے ہو۔

### علاج کی آیت

{اَوَ مَنْ كَانَ مَيْتًا فَاَحْيَيْنٰهُ وَ جَعَلْنَا لَهٗ نُوْرًا يَّمْشِيْ بِهٖ فِي النَّاسِ كَمَنْ مَّثَلُهٗ فِي الظُّلُمٰتِ لَيْسَ بِخَارِجٍ مِّنْهَا ط} (الانعام:122)

## (2) درخت، اونچی جگہ

جب جادو کو درخت پر لٹکایا جائے تو مریض یہ محسوس کرنے لگتا ہے گویا اس کی زندگی ایک دائرے میں گھوم رہی ہے۔ وہ کوئی کام ٹھیک طریقے سے انجام تک نہیں پہنچا پائے گا بلکہ کچھ عرصہ بعد اپنے آپ کو اسی جگہ پائے گا جہاں سے اس نے شروع کیا تھا۔

### علامتی خواب

ایسا مریض خواب میں اپنے آپ کو اونچائی پر چڑھتا پائے گا، یا اونچی جگہ سے زمین پر گرتے ہوئے، یا اونچی جگہ سے پھسل کر نیچے گرتے ہوئے دیکھے گا۔یعنی خواب کا تعلق کسی نہ کسی طرح اونچائی سے ہوگا۔

### علاج کی آیت

{وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَآ اِلَّا هُوَ ط وَيَعْلَمُ مَا فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ط وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَةٍ اِلَّا يَعْلَمُهَا} (الانعام:59)

## (3) پانی

جب جادو کی چیز کو پانی میں بہایا جائے تو مریض یوں محسوس کرے گا گویا وہ اپنی زندگی میں چیزیں پانی سے بنا رہا ہے، یعنی کوئی مقصد حاصل نہیں کر پا رہا۔ جو بنتا ہے، پانی کی طرح بہہ کر چلا جاتا ہے۔ پیسے اس شخص کے پاس نہیں ٹھہرتے۔

### علامتی خواب

وہ تیرنے، دریا عبور کرنے، بارش ہونے یا کسی بھی ایسے منظر کو جس کا تعلق دریا، سمندر، پانی سے ہوگا اپنے خواب میں دیکھے گا۔

### علاج کی آیت

{فَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰى اَنِ اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْبَحْرَ فَانْفَلَقَ فَكَانَ كُلُّ فِرْقٍ كَالطَّوْدِ الْعَظِيْمِ 1} (الشعرائ:63)

## (4) گرہیں (Knots)

گرہوں کے ذریعے جادو کیے جانے پر مریض اپنے آپ کو زندگی میں بندھا ہوا پاتا ہے۔ یہ جادو عموماً خاص بندشیں پیدا کرنے کے لیے کیا جاتا ہے جیسے طالب علم کو پڑھائی سے روکنے کے لیے، نوکری سے روکنے کے لیے یا کسی کو شادی سے یا تعلق قائم کرنے سے روکنے کے لیے وغیرہ وغیرہ۔

**علامتی خواب**

خواب میں وہ شخص سانپوں یا بچھوؤں کو دیکھے گا، جو اس کا پیچھا کرتے ہوں گے۔

**علاج کی آیت**

{وَيَسِّرْ لِيْٓ اَمْرِيْ 1 وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِيْ 1 يَفْقَهُوْا قَوْلِيْ 1}

(طٰہٰ:26تا28)

## (5) کنواں، گڑھا

جادو کی چیز کو جب کسی کنویں یا گڑھے وغیرہ میں پھینکا جائے تو مریض زندگی میں سخت مسائل کا سامنا کرے گا۔ مثلاً اس کے پیسے مسلسل گم ہوتے رہیں گے یا چوری یا اسی طرح کے دیگر مسائل۔

**علامتی خواب**

خواب میں وہ شخص اپنے آپ کو گہرے گڑھے یا کنویں میں گرتے دیکھے گا۔

**علاج کی آیت**

{وَمَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَكَاَنَّمَا خَرَّ مِنَ السَّمَآءِ فَتَخْطَفُهُ الطَّيْرُ اَوْ تَهْوِيْ بِهِ الرِّيْحُ فِيْ مَكَانٍ سَحِيْقٍ} (الحج:31)

## (6) راستے میں پھینکا گیا

اس صورت میں جادو یا تو اس راستے میں بکھیرا گیا ہوتا ہے جس پر مریض چلتا ہے یا پھر جس راستے سے چل چکا ہوتا ہے اس کی مٹی لے کر جادو کیا جاتا ہے۔ مریض محسوس کرے گا وہ زندگی میں آگے نہیں بڑھ پا رہا۔ اس کی ٹانگ کا نچلا حصہ سن بھی ہو سکتا ہے یا عجیب وغریب جلدی بیماریاں وہاں نمودار ہو سکتی ہیں۔

**علامتی خواب**

خواب میں وہ اپنے آپ کو سفر کرتا دیکھے گا۔ یہ سفر پیدل بھی ہو سکتا ہے اور گاڑی، ٹرین، جہاز یا کشتی پر بھی۔ اس کے علاوہ ہو سکتا ہے وہ خواب میں گاڑی کے ایکسیڈنٹ کو دیکھے۔

**علاج کی آیت**

{اُرْكُضْ بِرِجْلِكَ ۚ هٰذَا مُغْتَسَلٌۢ بَارِدٌ وَّشَرَابٌ 1} (ص:42)

## (7) انڈرویئر

یہ جادو جنسی مسائل پیدا کرنے کا موجب بنتا ہے۔ یہ خواتین پر کیا جاتا ہے۔ اس میں خاتون کا استعمال شدہ انڈرویئر لے کر اس پر جادو کیا جاتا ہے۔ خاتون کے اردگرد ان دیکھی منفی فضا قائم ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے لوگ اس سے دور رہنے لگتے ہیں۔

**علامتی خواب**

خواب میں وہ خاتون بچوں خصوصاً شیر خوار بچوں کو دیکھے گی۔ اس کے علاوہ انہیں دودھ پلاتے بھی دیکھے گی۔

**علاج کی آیت**

{بَدَتْ لَهُمَا سَوْاٰتُهُمَا وَطَفِقَا يَخْصِفٰنِ عَلَيْهِمَا مِنْ وَّرَقِ الْجَنَّةِ ط}(الاعراف:22)

{فَلْيَنْظُرِ الْاِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ 1 خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ دَافِقٍ}(الطارق:5تا6)

## (8) پتلون، شلوار، زیریں بال

جب جادو مرد کی پتلون، شلوار وغیرہ یا عورت کی شلوار وغیرہ یا ان کے زیریں بال لے کر کیا گیا ہو تو اس کے جنسی اثرات مرتب ہوتے ہیں۔

**علامتی خواب**

اس صورت میں مریض بار بار جنسی خواب دیکھے گا، یعنی ایسے خواب بہت زیادہ آئیں گے۔

مذکورہ بالا تمام جنسی مسائل کے علاج کی آیات:

{بَدَتْ لَهُمَا سَوْاٰتُهُمَا وَطَفِقَا يَخْصِفٰنِ عَلَيْهِمَا مِنْ وَّرَقِ الْجَنَّةِ ط}
(الاعراف:22)

{فَلْيَنْظُرِ الْاِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ 1 خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ دَافِقٍ}(الطارق:5تا6)

## (9) حیض کا خون

جب جادو خاتون کے حیض کے خون سے کیا گیا ہو تو وہ اپنے خاوند کا سامنا نہیں کر پائے گی۔ خاوند کی طرف اس کے جذبات یکسر بدل جائیں گے اور وہ اس سے دور رہنا پسند کرنے

لگے گی۔ ایک مزید علامت یہ ہے کہ مریضہ کو جنسی اور خاص طور پر حمل کے مسائل کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

**علامتی خواب**

خواب میں بہت زیادہ خون نظر آتا ہے۔

**علاج کی آیات**

{{بَدَتْ لَهُمَا سَوْاٰتُهُمَا وَطَفِقَا يَخْصِفٰنِ عَلَيْهِمَا مِنْ وَّرَقِ الْجَنَّةِ ؕ} (الاعراف:22)

{فَلْيَنْظُرِ الْاِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ 1 خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ دَافِقٍ} (الطارق:5تا6)

{فَاِذَا تَطَهَّرْنَ فَاْتُوْهُنَّ مِنْ حَيْثُ اَمَرَكُمُ اللّٰهُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ التَّوَّابِيْنَ وَيُحِبُّ الْمُتَطَهِّرِيْنَ 1} (البقرة:222)

## (10) بیت الخلا، انسانی فضلہ

جب جادو کی گئی شے کو بیت الخلا میں یا انسانی فضلہ میں چھپایا جائے تو مریض ہر وقت گندہ رہنا پسند کرنے لگتا ہے۔ اپنی گندگی کی وجہ سے لوگوں کی نظروں سے گر جاتا ہے۔

**علامتی خواب**

مریض کو خواب میں کسی بھی قسم کی گندگی یا بیت الخلا یا انسانی فضلہ نظر آتا ہے۔

**علاج کی آیت**

{وَرَبَّكَ فَكَبِّرْ 1 وَثِيَابَكَ فَطَهِّرْ 1 وَالرُّجْزَ فَاهْجُرْ 1} (المدثر:3تا6)

## (11) تصویر

یہ جادو مریض کی تصویر کو سامنے رکھ کر کیا جاتا ہے، یعنی جب جادوگر کے لیے مریض کی کسی استعمال شدہ کو حاصل کرنا مشکل یا ناممکن ہوتا ہے تو وہ اس کی تصویر کے ذریعے اس پر جادو کرتا ہے۔ اس صورت میں مریض کی شخصیت میں تبدیلی آنے لگتی ہے۔ اس کے چہرے پر بدصورتی چھانے لگتی ہے اور رنگت بدلنے لگتی ہے۔ مریض کی جلد یا خاص طور پر چہرے سے متعلق طبی مسائل سامنے آنے لگتے ہیں۔ اس جادو کا کوئی علامتی خواب نہیں۔

**علاج کی آیت**

{وَلَقَدْ خَلَقْنٰكُمْ ثُمَّ صَوَّرْنٰكُمْ ثُمَّ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓ} (الاعراف:11)

## (12) بال

اس میں مریض کے بال لے کر ان پر جادو کیا جاتا ہے۔ مریض ذہنی پریشانی کا سامنا کرنے لگتا ہے۔ ایک ہی طرح کے مسائل کا اس کو بار بار سامنا کرنا پڑتا ہے۔ اس کے علاوہ اس کے سر میں شدید درد بھی رہنے لگتا ہے۔ یعنی اس طریقے سے کیے گئے جادو میں مریض کو مختلف اقسام کے ذہنی مسائل کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ اس کا علامتی خواب نہیں ہے۔

**علاج کی آیت**

{قَالَ رَبِّ اِنِّيْ وَهَنَ الْعَظْمُ مِنِّيْ وَاشْتَعَلَ الرَّاْسُ شَيْبًا وَّلَمْ اَكُنْ بِدُعَآئِكَ رَبِّ شَقِيًّا} (مریم:4)

## (13) ووڈوگڑیا (Voodoo Doll)

یہ سفلی جادو کی ایک قسم ہے۔ اس میں ایک گڑیا لی جاتی ہے جو علامتی طور پر مریض کو ظاہر کر رہی ہوتی ہے۔ اس میں جادوگر سوئیاں چبھوتا ہے اور مریض کو وہ سوئیاں اپنے جسم میں حقیقتاً چبھتی ہوئی محسوس ہوتی ہیں۔ اس کے علاوہ بھی جب گڑیا پر ضربیں لگائی جاتی ہیں تو مریض انہیں اپنے جسم پر محسوس کرتا ہے۔

**علاج کی آیت**

{اِذْ جَآءُوْكُمْ مِّنْ فَوْقِكُمْ وَمِنْ اَسْفَلَ مِنْكُمْ وَاِذْ زَاغَتِ الْاَبْصَارُ وَبَلَغَتِ الْقُلُوْبُ الْحَنَاجِرَ وَتَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ الظُّنُوْنَا 1 هُنَالِكَ ابْتُلِيَ الْمُؤْمِنُوْنَ وَزُلْزِلُوْا زِلْزَالًا شَدِيْدًا 1} (الاحزاب:10تا11)

## (14) تحریر

اس میں مریض کے ہاتھ کی لکھی تحریر کے ذریعے جادو کیا جاتا ہے، جس کی وجہ سے وہ پڑھائی پر توجہ نہ کر سکنے اور حافظے کے مسائل کا سامنا کرنے لگتا ہے۔

**علامتی خواب**

مریض خواب میں مختلف لوگوں کو دیکھنے لگے گا۔

**علاج کی آیت**

{فَيَتَعَلَّمُوْنَ مِنْهُمَا مَا يُفَرِّقُوْنَ بِهٖ بَيْنَ الْمَرْءِ وَزَوْجِهٖ وَمَا هُمْ بِضَآرِّيْنَ بِهٖ مِنْ اَحَدٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ط} (البقرۃ:102)

## (15) کوئلہ

جادو جب کوئلے کے ذریعے کیا جائے تو مریض ہر وقت افسردگی اور غم کی حالت میں رہے گا۔ اس کی سوچیں برائی کی طرف مائل رہنے لگیں گی اور وہ ہر چیز کا منفی پہلو ہی تلاش کرنے لگے گا۔ اس کا کوئی علامتی خواب نہیں ہے۔

**علاج کی آیت**

{يَّوْمَ تَبْيَضُّ وُجُوْهٌ وَّتَسْوَدُّ وُجُوْهٌ فَاَمَّا الَّذِيْنَ اسْوَدَّتْ وُجُوْهُهُمْ قف اَكْفَرْتُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ} (الاعمران:106)

## (16) بے جا غصہ

بات بات پر بے جا غصہ کرنا اور پھر اس میں کسی بھی حد تک جانے پر تیار ہو جانا جادو کی وجہ سے ہو سکتا ہے۔

**علاج کی آیت**

{وَاِذَا مَا غَضِبُوْا هُمْ يَغْفِرُوْنَ 1} (الشوریٰ:37)

## (17) جلدی امراض

بہت سے جلدی امراض کی واحد وجہ صرف جادو ہے' مثلاً psoriasis اور ezzema وغیرہ۔

**علاج کی آیت**

{وَمِنْ اَصْوَافِهَا وَاَوْبَارِهَا وَاَشْعَارِهَآ اَثَاثًا وَّمَتَاعًا اِلٰى حِيْنٍ 1} (النحل: 80)

## (18) ذہنی کمزوری

ذہنی کمزوری قدرتی بھی ہو سکتی ہے لیکن جادو سے متاثر شخص اکثر اوقات ذہنی کمزوری کا شکار ہو جاتا ہے۔

**علاج کی آیت**

{وَشَدَدْنَا مُلْكَهٗ وَاٰتَيْنٰهُ الْحِكْمَةَ وَفَصْلَ الْخِطَابِ 1} (صٓ:20)

## (19) امراضِ چشم

امراضِ چشم بھی جادو کی وجہ سے ہو سکتے ہیں۔ یہ امراض طبی وجوہات کی بنا پر بھی ہو سکتے ہیں لیکن بہرحال جادو کے ذریعے بھی ہو سکتے ہیں۔

**علاج کی آیت**

{فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ 1} (ق:22)

## (20) پیسوں کا ضائع ہونا

اگر پیسے بار بار ضائع ہو رہے ہیں جیسے چوری کی وجہ سے یا گم جانے کی وجہ سے یا دیگر وجوہات کی بنا پر اور یہ کام تسلسل سے ہو رہا ہے تو اس کی وجہ جادو ہو سکتی ہے۔

**علاج کی آیت**

{فَاَصْبَحَ يُقَلِّبُ كَفَّيْهِ عَلٰى مَآ اَنْفَقَ فِيْهَا وَهِيَ خَاوِيَةٌ عَلٰى عُرُوْشِهَا وَيَقُوْلُ يٰلَيْتَنِيْ لَمْ اُشْرِكْ بِرَبِّيْٓ اَحَدًا 1} (الکھف:42)

## (21) قربانی

جادو میں طاقت پیدا کرنے کے لیے اکثر اوقات غیر اللہ کے نام پر اور جنات، شیاطین کی فرمائش پر قربانی کی جاتی ہے۔ یہ قربانی عموماً کالے رنگ کے جانوروں کی ہوتی ہے جیسے کالا بکرا، کالی مرغی وغیرہ۔ قربانی کے لیے کالا رنگ جنات، شیاطین کی شرائط میں سے ہوتا ہے۔

**علامتی خواب**

مریض خواب میں کچا گوشت دیکھے گا۔

**علاج کی آیت**

{قُلْ اِنَّ صَلَاتِيْ وَنُسُكِيْ وَمَحْيَايَ وَمَمَاتِيْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ 1 لَا شَرِيْكَ لَهٗ ج وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِيْنَ 1}
(الانعام:162تا163)

### (22) پُراسرار آوازیں، شور، کھڑکھڑاہٹ

بعض اوقات گھر کے رہائشی افراد کو خوف زدہ کرنے کے لیے جنات اس طرح کی آوازیں پیدا کرتے ہیں تا کہ لوگ گھر چھوڑ دیں یا پھر خوف کی حالت میں رہیں۔ یہ جنات جادوگر کی طرف سے بھیجے ہوئے بھی ہو سکتے ہیں اور آزاد بھی۔

**علاج کی آیت**

{يَوْمَئِذٍ يَّتَّبِعُوْنَ الدَّاعِيَ لَا عِوَجَ لَهٗ ۚ وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ اِلَّا هَمْسًا 1} (طٰهٰ:108)

### (23) گھر میں کسی کی موجودگی کا احساس

گھر میں کسی شے کی موجودگی کا بار بار احساس ہونے لگے لیکن وہ نظر نہ آئے تو یہ حرکت بھی جنات، جادوگر کی طرف سے ہو سکتی ہے، جس کا مقصد اہل خانہ کو زچ کرنا ہو۔

**علاج کی آیت**

{فَتِلْكَ بُيُوْتُهُمْ خَاوِيَةًۢ بِمَا ظَلَمُوْا ؕ} (النمل:52)

### (24) بانجھ پن اور جنسی کمزوری

یہ مرض قدرتی طور پر بھی ہو سکتا ہے، لیکن اسے جادو کے ذریعے پیدا بھی کیا جا سکتا ہے تا کہ اولاد نہ ہو سکے۔

**علاج کی آیت**

{وَالسَّمَآءَ بَنَيْنٰهَا بِاَيْىدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ (۴۷) وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰهَا فَنِعْمَ الْمٰهِدُوْنَ (۴۸) وَمِنْ كُلِّ شَيْءٍ خَلَقْنَا زَوْجَيْنِ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ}
(الذاریات:47تا49)

### (25) حد سے زیادہ خوف

بہت زیادہ خوف طاری ہو جانا یا بغیر کسی واضح وجہ کے ہر وقت حالت خوف میں رہنا بھی جادو، جنات سے متاثر ہونے کی علامت ہے۔

**علاج کی آیت**

{وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ 1} (قریش:4)

### (26) آگ

آگ کے ذریعے جادو کرنے پر مریض اپنی زندگی میں حادثاتی طور پر آگ سے جل سکتا ہے۔

**علامتی خواب**

مریض خواب میں آگ، راکھ اور دھواں دیکھے گا۔

**علاج کی آیت**

{كُلَّمَآ اَوْقَدُوْا نَارًا لِّلْحَرْبِ اَطْفَاَهَا اللّٰهُ ۙ وَيَسْعَوْنَ فِي الْاَرْضِ فَسَادًا ؕ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الْمُفْسِدِيْنَ 1} (المائدۃ:64)

### (27) ستارے

**علاج کی آیت**

{لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِيْٓ اَيْمَانِكُمْ وَلٰكِنْ يُّؤَاخِذُكُمْ بِمَا عَقَّدْتُّمُ الْاَيْمَانَ ۚ} (المائدۃ:89)

### (28) کوئلہ

مریض پر ہمہ وقت افسردگی اور منفی خیالات کا غلبہ رہے گا۔ وہ ہر شے میں منفی پہلو ڈھونڈنے لگے گا۔

اس کا کوئی علامتی خواب نہیں ہے۔

**علاج کی آیت**

{يَّوْمَ تَبْيَضُّ وُجُوْهٌ وَّتَسْوَدُّ وُجُوْهٌ ۚ فَاَمَّا الَّذِيْنَ اسْوَدَّتْ وُجُوْهُهُمْ ۣ اَكَفَرْتُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ 1}
(آل عمران:106)

### (29) باجا

مریض تھکاوٹ محسوس کرے گا، وعدے وفا نہ ہوں گے اور وہ اپنے آپ کو انتہائی مشکل

صورتحال میں پائے گا۔

علامتی خواب نہیں ہے۔

**علاج کی آیت**

{وَقَدِمْنَآ اِلٰی مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ فَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً مَّنْثُوْرًا 1}

(الفرقان:23)

### (30) چھوٹا پرندہ (Canary)

جس کام میں ہاتھ ڈالے گا، بگڑ جائے گا۔

اس کا علامتی خواب نہیں ہے۔

**علاج کی آیت**

{وَقَدِمْنَآ اِلٰی مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ فَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً مَّنْثُوْرًا 1}

(الفرقان:23)

### (31) کٹ کولا

بُری قسمت۔

**علاج کی آیت**

{اِنَّ اللّٰهَ فٰلِقُ الْحَبِّ وَالنَّوٰی ط یُخْرِجُ الْحَیَّ مِنَ الْمَیِّتِ وَمُخْرِجُ الْمَیِّتِ مِنَ الْحَیِّ ط} (الانعام:95)

### (32) گندا خون

خون سے متعلق بیماریاں یا دیگر غیر معمولی طبی مسائل ہو سکتے ہیں۔

**علاج کی آیت**

{حُرِّمَتْ عَلَیْكُمُ الْمَیْتَةُ وَالدَّمُ وَلَحْمُ الْخِنْزِیْرِ وَمَآ اُهِلَّ لِغَیْرِ اللّٰهِ بِهٖ}

(المائدۃ:3)

### (33) جانور کی لاش

لاعلاج بیماریاں لاحق ہوں گی۔ چہرے کی رنگت بیماروں جیسی اور اس کی حالت قابل رحم ہوگی۔

**علاج کی آیت**

{حُرِّمَتْ عَلَیْكُمُ الْمَیْتَةُ وَالدَّمُ وَلَحْمُ الْخِنْزِیْرِ وَمَآ اُهِلَّ لِغَیْرِ اللّٰهِ بِهٖ وَالْمُنْخَنِقَةُ وَالْمَوْقُوْذَةُ وَالْمُتَرَدِّیَةُ وَالنَّطِیْحَةُ وَمَآ اَكَلَ السَّبُعُ اِلَّا مَا ذَكَّیْتُمْ قف وَمَا ذُبِحَ عَلَی النُّصُبِ وَاَنْ تَسْتَقْسِمُوْا بِالْاَزْلَامِ ط ذٰلِكُمْ فِسْقٌ ط}

(المائدۃ:3)

### (34) کتا

حقیقی زندگی میں کردار دن بہ دن بد سے بدتر ہوتا چلا جائے گا۔

**علامتی خواب**

خواب میں بار بار کتے دیکھے گا۔

**علاج کی آیت**

{وَمَا عَلَّمْتُمْ مِّنَ الْجَوَارِحِ مُكَلِّبِیْنَ تُعَلِّمُوْنَهُنَّ مِمَّا عَلَّمَكُمُ اللّٰهُ ز}

(المائدۃ:4)

### (35) مچھلی

## علامتی خواب

خواب میں مچھلیاں دیکھے گا یا اپنے آپ کو مچھلیوں کا شکار کرتے دیکھے گا۔

**علاج کی آیت**

{فَالْتَقَمَهُ الْحُوْتُ وَهُوَ مُلِیْمٌ 1 فَلَوْلَآ اَنَّهٗ كَانَ مِنَ الْمُسَبِّحِیْنَ 1 لَلَبِثَ فِیْ بَطْنِهٖٓ اِلٰی یَوْمِ یُبْعَثُوْنَ 1} (الصافات:142 تا 144)

### (36) ہڈیاں

مریض ہڈیوں کی بیماری، درد یا کمزوری محسوس کرسکتا ہے۔

**علاج کی آیت**

{سُبْحٰنَ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ كُلَّهَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ وَمِمَّا لَا

يَعْلَمُوْنَ 1 وَاٰيَةٌ لَّهُمُ الَّيْلُ نَسْلَخُ مِنْهُ النَّهَارَ فَاِذَا هُمْ مُّظْلِمُوْنَ 1} (یٰسٓ: 36تا 37)

## (37) گدھا

مریض غیر معمولی حماقتیں ظاہر کرنے لگتا ہے۔ آسان باتیں بھی سمجھنا مشکل ہو جاتی ہیں اور وہ ضدی پن کا مظاہرہ کرنے لگتا ہے۔

**علاج کی آیت**

{مَثَلُ الَّذِيْنَ حُمِّلُوا التَّوْرٰىةَ ثُمَّ لَمْ يَحْمِلُوْهَا كَمَثَلِ الْحِمَارِ يَحْمِلُ اَسْفَارًا ط} (الجمعة:5)

## (38) چیونٹیاں، دیمک

شدید چبھن کا احساس ہونے لگے گا، گویا جسم کے اندر سوئیاں ہیں۔ اس طرح کے احساس کا ایک مطلب یہ بھی ہوتا ہے کہ مریض کے جسم میں کئی جنات ہیں۔

**علاج کی آیت**

{لَاٰكِلُوْنَ مِنْ شَجَرٍ مِّنْ زَقُّوْمٍ 1 فَمَالِئُوْنَ مِنْهَا الْبُطُوْنَ 1 فَشَارِبُوْنَ عَلَيْهِ مِنَ الْحَمِيْمِ 1} (الواقعة:52تا54)

## (39) سرخ مرچیں، گرم مصالحہ

جسم میں جلن کا احساس ہونے لگے گا، گویا مرچیں کاٹ رہی ہیں۔ اس کے علاوہ خود اعتمادی کھو دے گا اور ہر وقت پریشان رہنے لگے گا۔

**علاج کی آیت**

{لَاٰكِلُوْنَ مِنْ شَجَرٍ مِّنْ زَقُّوْمٍ 1 فَمَالِئُوْنَ مِنْهَا الْبُطُوْنَ 1 فَشَارِبُوْنَ عَلَيْهِ مِنَ الْحَمِيْمِ 1} (الواقعة:52تا54)

## (40) پاگل پن

مریض شدید ذہنی مسائل کا سامنا کر رہا ہوگا۔

**علامتی خواب**

خواب میں پاگل لوگوں کو دیکھنے لگے گا۔

**علاج کی آیت**

{اَلَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ الرِّبٰوا لَا يَقُوْمُوْنَ اِلَّا كَمَا يَقُوْمُ الَّذِيْ يَتَخَبَّطُهُ الشَّيْطٰنُ مِنَ الْمَسِّ} (البقرہ:275)

## (41) قربانی

جادو کی طاقت کو بڑھانے کے لیے غیر اللہ کے نام کی قربانی دی جاتی ہے۔

**علامتی خواب**

مریض خواب میں کچا گوشت دیکھنے لگے گا۔

علاج کی آیت:

(قُلْ اِنَّ صَلَاتِيْ وَنُسُكِيْ وَمَحْيَايَ وَمَمَاتِيْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ο لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِيْنَ)

(الانعام:162-163)

## (42) جادو کا از سر نو تازہ کیا جانا

مریض اپنی شخصیت اور ہوش و حواس کھونے لگے گا۔ جسم کا کوئی بھی حصہ کام کرنا بند کر سکتا ہے یا سن ہو سکتا ہے۔

علاج کی آیت:

(فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ حِيْنَ تُمْسُوْنَ وَحِيْنَ تُصْبِحُوْنَ ο وَلَهُ الْحَمْدُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَعَشِيًّا وَّحِيْنَ تُظْهِرُوْنَ ο يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَيُحْيِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَكَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ) (الروم:17-19)

## (43) بت

علاج کی آیت :

(اِنَّكُمْ وَمَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ حَصَبُ جَهَنَّمَ اَنْتُمْ لَهَا وٰرِدُوْنَ ο) (المائدہ:

)(حسان یہاں آیت نمبر لکھ دیں)

## (44) ذہنی کمزوری

سوچنے یا فیصلہ کرنے کی صلاحیت میں خاطر خواہ کمی ہو جانا اور خود اعتمادی کا باقی نہ رہنا۔

علاج کی آیت :

(وَ شَدَدۡنَا مُلۡکَہٗ وَ اٰتَیۡنٰہُ الۡحِکۡمَۃَ وَ فَصۡلَ الۡخِطَابِ o)(ص:20)

☆☆☆

# علاج سے قبل سمجھنے کی چند ضروری باتیں

## جادو، جنات اور نظر بد

جادو کا علاج کرنے سے قبل چند بنیادی چیزوں کو سمجھنا بہت ضروری ہے۔ اکثر اوقات جب ان چیزوں کو سمجھے بغیر علاج شروع کر دیا جاتا ہے تو غلطیاں ہوتی ہیں۔

جادو اور جنات کا آپس میں عموماً گہرا تعلق ہوتا ہے، لیکن یہ لازمی نہیں ہے کہ جادو جنات ہی کے ذریعے سے ہو۔ جادو دراصل کچھ خاص شرکیہ منتر ہوتے ہیں جنہیں پڑھنے سے جادوگر مریض پر اثر انداز ہونے لگتا ہے۔ یہ منتر عموماً مریض کی کوئی استعمال شدہ چیز لے کر اس پر پڑھے جاتے ہیں۔ ان کے اثر انداز ہونے کے لیے جنات کا ہونا ضروری نہیں ہے، لیکن جنات کے ذریعے جادو میں زبردست طاقت پیدا کی جاتی ہے۔ اس لیے عموماً جب کسی پر جادو کیا جاتا ہے تو اس پر جادوگر کی طرف سے جنات بھی مسلط کیے جاتے ہیں۔ جادوگر ان جنات کو شیطان کی پرستش کر کے اور کبیرہ گناہ اور کفریہ اعمال کر کے حاصل کرتا ہے۔ مثلاً وہ ہر وقت ناپاکی کی حالت میں رہے گا، یا حرام چیزوں کا استعمال کرے گا، یا قرآن کی شدید بے حرمتی کرے گا (نعوذ باللہ)، یا محرم رشتہ داروں سے زنا کرے گا، یا اسی طرح کے دیگر انتہائی گھناونے اور قبیح افعال کرے گا تاکہ شیطان اس سے خوش ہو جائے اور اس کے بدلے میں اسے خادم جنات عطا کرے۔ (اللہ دنیا ہی میں ان بدبخت جادوگروں پر اپنا عذاب نازل کرے۔ آمین!)

## جنات کی اقسام

یہاں اس بات کی وضاحت ضروری ہے کہ شیطان جن بھی ہو سکتا ہے اور انسان بھی، لیکن عام طور پر جب شیطان کہا جاتا ہے تو اس سے مراد جن ہوتا ہے جو خاص طور پر ابلیس کی ذریت میں ہو کیونکہ شیطان اور اس کی ذریت انسان کی دشمنی میں سب سے بڑھی ہوئی ہے۔

(وَ اِذۡ قُلۡنَا لِلۡمَلٰٓئِکَۃِ اسۡجُدُوۡا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوۡۤا اِلَّاۤ اِبۡلِیۡسَ ط کَانَ مِنَ الۡجِنِّ

فَفَسَقَ عَنۡ اَمۡرِ رَبِّہٖ ط اَفَتَتَّخِذُوۡنَہٗ وَ ذُرِّیَّتَہٗۤ اَوۡلِیَآءَ مِنۡ دُوۡنِیۡ وَ ھُمۡ لَکُمۡ

عَدُوٌّ طبِئْسَ لِلظّٰلِمِیْنَ بَدَلاً)(سورۃ کھف:50)

''یاد کرو، جب ہم نے فرشتوں سے کہا کہ آدم کو سجدہ کرو تو انہوں نے سجدہ کیا مگر ابلیس نے نہ کیا۔ وہ جنوں میں سے تھا اس لیے اپنے رب کے حکم کی اطاعت سے نکل گیا۔ اب کیا تم مجھے چھوڑ کر اس کو اور اس کی ذریت کو اپنا سر پرست بناتے ہو حالانکہ وہ تمہارے دشمن ہیں؟ بڑا ہی برا بدل ہے جسے ظالم لوگ اختیار کر رہے ہیں۔''

جنات کی اس کے علاوہ بھی چند اقسام ہیں' مثلاً: عوامر جو گھروں میں رہتے ہیں اور عام طور پر کسی کو ایذا نہیں دیتے لیکن اگر انھیں تکلیف پہنچ جائے تو پھر بعض اوقات بدلہ لیتے ہیں' جیسے گرم پانی پھینکتے ہوئے بسم اللہ نہ پڑھی اور وہ ان پر گر گیا ہو تو انہیں تکلیف ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ جن کی ایک قسم مارد ہے' جو انتہائی سرکش جنات ہیں۔

(اِنَّا زَیَّنَّا السَّمَاءَ الدُّنْیَا بِزِیْنَةِ الْكَوَاكِبِ ـ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَیْطٰنٍ مَّارِدٍ )
(الصفت:8-7)

جنات کی سب سے طاقتور قسم عفریت ہے۔ اس کا تذکرہ قرآن میں حضرت سلیمانؑ کے واقعے میں آتا ہے جہاں انہوں نے اپنے درباریوں سے ملکہ بلقیس کا تخت لانے کو کہا۔ عفریت نے پیش کش کی کہ وہ ان کے اُٹھنے سے پہلے لے آئے گا۔

قَالَ عِفْرِیْتٌ مِّنَ الْجِنِّ اَنَا اٰتِیْكَ بِهٖ قَبْلَ اَنْ تَقُوْمَ مِنْ مَّقَامِكَ وَاِنِّیْ عَلَیْهِ لَقَوِیٌّ اَمِیْنٌ (نمل:39)

ایک رات نبی ﷺ کسی وادی سے گزر رہے تھے تو دیکھا کہ جنات ان پر حملہ کرنے کے لیے اُتر رہے ہیں اور ان میں ایک عفریت بھی ہے جس کے ہاتھ میں آگ کا شعلہ تھا جس سے وہ آپ ﷺ پر حملہ کرنا چاہتا تھا۔ آپ ﷺ کے پاس حضرت جبرائیلؑ تشریف لائے اور فرمایا: کیا میں آپ کو وہ دعا نہ سکھا دوں کہ جب آپ مانگیں تو یہ عفریت گر جائے گا اور اپنی ہی آگ میں جل جائے گا؟ پھر اللہ کے نبی ﷺ نے وہ دعا پڑھی تو عفریت گر کر اپنی ہی آگ میں جل گیا۔ یہ دعا ہر شخص کو یاد کرنی چاہیے' ان شاء اللہ ہر طرح کے جنات کے شر سے دفاع کے لئے کافی ہے۔

اَعُوذُ بِوَجْهِ اللّٰهِ الْكَرِیْمِ، وَبِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ اللَّاتِی لَا یُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ، مِنْ شَرِّ مَا یَنْزِلُ مِنَ السَّمَاءِ وَشَرِّ مَا یَعْرُجُ فِیهَا، وَشَرِّ مَا ذَرَاَ فِی الْاَرْضِ وَشَرِّ مَا یَخْرُجُ مِنْهَا، وَمِنْ فِتَنِ اللَّیْلِ وَالنَّهَارِ وَمِنْ طَوَارِقِ اللَّیْلِ وَالنَّهَارِ، إِلَّا طَارِقًا یَطْرُقُ بِخَیْرٍ یَا رَحْمٰنُ (موطا امام مالک: حدیث نمبر 1709)

اس کے علاوہ جنات کی ایک قسم کو قرین کہا جاتا ہے۔ قرین کا مطلب ہے ساتھی (Companion)۔ یہ شیطان ہر انسان کے ساتھ بندھا ہوا ہے اور اسے برائی پر اُبھارتا ہے۔ ایک قرین تو شیطان ہے جبکہ دوسرا قرین فرشتہ ہوتا ہے۔ ایک برائی پر اُبھارتا ہے جبکہ دوسرا نیکی کی ترغیب دلاتا ہے۔ ایک شیطانی قرین وہ ہے جسے اللہ کی طرف سے بطور سزا انسان پر اس صورت میں مسلط کر دیا جاتا ہے جب وہ اللہ کے ذکر سے منہ موڑ لیتا ہے۔

وَمَنْ یَّعْشُ عَنْ ذِكْرِ الرَّحْمٰنِ نُقَیِّضْ لَهٗ شَیْطٰنًا فَهُوَ لَهٗ قَرِیْنٌ
(الزخرف:36)

جنات انسانی جسم میں داخل ہو سکتے ہیں جس کی تفصیلی بحث اور شرعی دلائل مفسرین اور علماء نے سورۃ البقرہ کی آیت (یتخبطه الشیطن من المس) کے ضمن میں دیئے ہیں۔ یہاں ہم ان سے صرف نظر کرتے ہیں۔ جن انسانی جسم میں داخل ہو سکتا ہے لیکن اس کو داخل ہونے کے لیے کسی واسطے اور پل کی ضرورت ہوتی ہے۔ یعنی جن ہر انسان میں داخل نہیں ہو سکتا بلکہ جہاں اسے داخل ہونے کا پل اور واسطہ میسر آ جائے وہاں وہ ایسا کر سکتا ہے۔ اس واسطے اور پل کا کام عموماً جادو کرتا ہے جبکہ بعض اوقات یہ کام نظر بد بھی کرتی ہے۔ جس شخص پر جادو ہو چکا ہو اس میں جنات کا داخل ہونا آسان ہوتا ہے۔ جن ایسے شخص میں داخل ہونے کے لیے مناسب موقع کی تلاش میں رہتا ہے۔ چار مواقع ایسے ہیں جو انسانی کمزوری کے ہیں اور عموماً لوگ ان میں آپے سے باہر ہو جاتے ہیں لہٰذا جونہی ان میں کوئی موقع آتا ہے' جن اس جادو سے متاثر شخص میں داخل ہو جاتا ہے۔ وہ چار مواقع یہ ہیں:

1) غصہ
2) شہوت
3) خوف

### 4) غم

ان چاروں موقعوں کے لیے مسنون دعائیں موجود ہیں جن کا اہتمام ہر شخص کو کرنا چاہیے۔ پھر جن کے داخلے کا امکان بہت کم رہ جاتا ہے۔ یہ دعائیں مضمون کے آخر میں لکھی گئی ہیں۔ عموماً ایسے لوگ بہت کم ہوتے ہیں جو ان موقعوں پر اللہ کو یاد رکھیں اور آپے سے باہر نہ ہو جائیں' لہٰذا جن عموماً ایسے موقع پر مریض میں داخل ہو جاتا ہے۔ اب اس کے داخلے کا واسطہ اور پل بھی جادو ہی بنا تھا اور آئندہ مریض کے جسم میں اس کی حفاظت کا ذریعہ بھی جادو ہی بنے گا۔ یہی وہ اہم بات ہے جس کو سمجھنے میں اکثر علاج کرنے والے غلطی کرتے ہیں۔ یعنی اگر آپ نے مریض کے جسم میں جادو کو ختم نہیں کیا اور آپ جن کو نکالنے کی کوشش کر رہے ہیں تو اوّل تو یہ مریض کے لیے بھی اور جن کے لیے بھی تکلیف دہ ہوگا۔ ہوسکتا ہے جن مریض کے جسم میں مزید خرابیاں پیدا کر دے۔ وہ جن چونکہ ایک طرح سے جادو سے بندھا ہوتا ہے لہٰذا اس کا نکلنا مشکل ہوتا ہے۔ اگر وہ جن نکل بھی جائے تو جب تک مریض کے جسم میں جادو موجود ہے ' کسی دوسرے جن کا داخل ہونا بہت آسان ہے۔ اور عموماً یہی ہوتا ہے کہ کسی وجہ سے اگر ایک جن مریض سے چلا جائے تو دوسرا داخل ہونے میں دیر نہیں لگاتا۔ اس کے بعد اگر علاج اور جن کو جسم سے نکالنے کی کوشش کی جائے تو وہی جادو اس کی حفاظت بھی کرتا ہے۔

### نوٹ:

لہٰذا یہ نہایت ضروری ہے کہ پہلے مریض کے جسم سے جادو کو ختم کیا جائے۔ اس طرح سے جن کے لیے مریض کے جسم میں رہنا خود بخود مشکل ہو جائے گا اور اکثر ایسا ہوتا ہے کہ جب جادو کا مکمل علاج کر دیا جائے تو جن خود بخود مریض کو چھوڑ دیتا ہے۔ تاہم بعض اوقات ایسا نہیں بھی ہوتا اور اس کا پھر علاج کیا جاتا ہے۔ اس صورت میں جن کو مریض کے جسم سے بھی نکالنا آسان ہوتا ہے۔

جادو/جنات کے علاج میں ہمارا طریقہ کار کیا ہوگا' اس پر روشنی ڈالنے سے قبل جنات کے بارے میں ایک اہم چیز سمجھنا مفید ہوگی۔ جنات ہماری طرح کھانا نہیں پکا سکتے بلکہ وہ انسانوں کے بچے ہوئے کھانے' خاص طور پر ہڈی اور فضلہ کھاتے ہیں۔ اسی طرح وہ اپنے مکانات بھی نہیں بنا سکتے بلکہ انسانوں کے بنائے ہوئے مکانات میں رہتے ہیں۔ جنات کو کھانا تلاش کرنا پڑتا ہے اور رہائش کے لیے مناسب مکان بھی تلاش کرنا پڑتا ہے۔ لیکن اگر جن کسی انسان میں داخل ہو جاتا ہے تو اس کی رہائش کا بھی بندوبست ہو جاتا ہے اور کھانے کا بھی کیونکہ اب وہ اس شخص میں رہائش اختیار کر چکا ہے اور جو کھانا وہ کھا رہا ہے وہ اسے بھی مل رہا ہے۔ لیکن یہ صرف اس صورت میں ہوتا ہے جب انسان کھانے پر بسم اللہ نہ پڑھنے کا عادی ہو اور سونے کی مسنون دعاؤں یا اذکار کی پابندی نہ کرتا ہو۔ جو شخص کھانے پر بسم اللہ پڑھ کر کھانا شروع کرے' جن اس کے ساتھ کھانا نہیں کھا سکتا۔

یہ بات علاج میں نہایت اہم ہے۔ یعنی جس شخص پر جادو ہو چکا ہو اور جن بھی آ چکا ہو تو علاج کو موثر بنانے کے لیے یہ لازم ہے کہ ان موقعوں پر مسنون دعاؤں کا لازماً اہتمام کیا جائے' وگرنہ ایک طرف اگر علاج چل رہا ہو اور دوسری طرف مریض تین اوقات کا کھانا خود جن کو کھلا رہا ہو، گھر میں رہنے کے لیے رہائش فراہم کر رہا ہو تو علاج میں کامیابی مشکل ہو جائے گی۔ اسی طرح گناہوں سے بھی جن کو تقویت ملتی ہے۔ علاج کی وجہ سے وہ کمزور ہو رہا ہو اور مریض گناہوں کے ذریعے اسے زبردست قوت دے رہا ہو تو پھر صحت یابی بہت مشکل ہے۔ اس لیے مریض کے لیے لازم ہے کہ وہ سب سے پہلے اپنے عقیدے کو شرک سے پاک کرے۔ ہر مسئلے کے حل کے لیے اللہ کی طرف رجوع کرنے کو اپنی عادت بنائے اور گناہوں سے بچنے کا پختہ عزم کرے۔ اگر کوئی گناہ سرزد ہو جائے تو فوراً اس پر معافی مانگے۔

یہ بھی اہم ہے کہ مریض جن چیزوں کو گناہ یا ثواب سمجھتا ہے' ان کو شریعت کے معیار پر لازماً ایک مرتبہ ماپ کر دیکھے۔ اکثر اوقات ہمارے ہاں دین معاشرے کی ایک رسم کی طرح ہوتا ہے۔ معاشرے نے جس شے کو ٹھیک کہا' وہ درست ہے۔ جس چیز پر معاشرے کو اعتراض نہیں' اس کے کر لینے میں بھی کوئی حرج نہیں۔ اگر معاشرہ ایک کام کرنے کا حکم دے رہا ہے تو اس سے روگردانی کا سوچا بھی نہیں جا سکتا' ورنہ ناک کٹ جائے گی۔

**یہ تمام باتیں دین سے متصادم ہیں۔ ہمارے لیے لازم ہے کہ اپنے تمام افعال کو دین کے معیار پر رکھ کر دیکھیں۔ اگر کوئی عمل دین کے معیار پر پورا نہیں اُترتا تو اس کا شر اور نقصان آپ کو لازمی پہنچ کر رہے گا خواہ لوگ آپ کو سو دفعہ تسلی دیں کہ اس کے کر لینے میں کوئی حرج نہیں۔**

### علاج کا منہج

ہم علاج دو مرحلوں میں کریں گے۔ ہر مرحلہ 12 دن پر مشتمل ہوگا۔ پہلے مرحلے میں ہم

پوری کوشش کریں گے کہ جتنا ہو سکے جادو کو مریض کے جسم سے ختم کریں یعنی اس بنیاد کو ختم کریں جس پر آ کر جن رہتا ہے۔ دوسرے مرحلے میں ہم جن کا اور اگر کوئی جادو باقی رہ گیا ہو تو اس کا علاج کریں گے۔ بعض اوقات یہ بھی ہوتا ہے کہ جن مریض کے جسم میں موجود جادو کی حفاظت کر رہا ہوتا ہے اور جب تک جن کو نہ نکالا جائے جادو بھی نہیں نکلتا۔ اس لیے دوسرے مرحلے میں ہم جادو اور جن دونوں کا علاج کریں گے' ان شاء اللہ۔ نظر بد کا علاج بھی اس میں شامل ہے لہٰذا اس کا الگ سے علاج کرنے کی ضرورت نہیں۔

علاج کے دونوں مراحل 24 دنوں میں مکمل ہوں گے' لیکن ان مراحل کو مکمل کرنے کا مطلب یہ نہیں کہ علاج مکمل ہو گیا ہے' بلکہ ان 24 دنوں کے بعد علاج کرنے والا شخص مریض میں علامات کا دوبارہ باریک بینی سے جائزہ لے اور اگر وہ باقی ہوں تو ان علامات کے مطابق 24 دن کے علاج کو دوبارہ دہرائے۔ یوں ان 24 دنوں کے اختتام پر دوبارہ جائزہ لے۔ مرض پرانا ہو تو مکمل علاج میں عموماً چار سے پانچ ماہ کا عرصہ لگ جاتا ہے۔ اگر معالج کو محسوس ہو کہ مریض پر بار بار نیا جادو کیا جا رہا ہے تو جادوگر اور جادو کروانے والے سے زبردست انتقام لینا ہو گا ورنہ آپ علاج کرتے رہیں گے اور جادو نیا ہوتا رہے گا اور یہ سلسلہ کہیں جا کر ختم نہیں ہو گا۔

یاد رکھیے جادو کا علاج دراصل ایک جنگ ہے اور جنگ میں ہمیشہ وہ جیتتا ہے جو زیادہ صبر کا مظاہرہ کرتا ہے۔ یہ آپ کے صبر کا امتحان ہے' اس میں بے صبری کا مطلب اپنی شکست کا اعلان کرنا ہے۔ اللہ پر توکل اور اس کی شریعت پر مکمل عمل پیرا ہونا آپ کے ہتھیار رہیں' ان سے کسی صورت غافل نہ ہوں۔ یہ یقین رکھیں کہ اللہ کی مدد آپ کے شامل حال ہے۔ قرآن پاک میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:

إِنْ يَنْصُرْكُمُ اللّٰهُ فَلَا غَالِبَ لَكُمْ وَإِنْ يَخْذُلْكُمْ فَمَنْ ذَا الَّذِي يَنْصُرُكُمْ مِنْ بَعْدِهِ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُونَ (سورۃ آل عمران:160)

''اللہ تمہاری مدد پر ہو تو کوئی طاقت تم پر غالب آنے والی نہیں' اور وہ تمہیں چھوڑ دے تو اس کے بعد کون ہے جو تمہاری مدد کر سکتا ہو؟ پس جو سچے مومن ہیں ان کو اللہ ہی پر بھروسہ رکھنا چاہیے۔''

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِنْ تَنْصُرُوا اللّٰهَ يَنْصُرْكُمْ وَيُثَبِّتْ أَقْدَامَكُمْ
(سورۃ محمد:7)

''اے لوگو جو ایمان لائے ہو، اگر تم اللہ کی مدد کرو گے تو وہ تمہاری مدد کرے گا اور تمہارے قدم مضبوط جما دے گا۔''

## علاج

اگر مریض خود اپنا علاج کر سکتا ہو تو یہ سب سے موثر ہے۔ مندرجہ ذیل علاج کو مریض خود کرے تو اس کی تاثیر سب سے زیادہ ہے' لیکن عموماً جس شخص پر جادو ہو چکا ہو اس کے لیے علاج کی آیات خود تلاوت کرنا ممکن نہیں رہتا۔ جونہی وہ تلاوت کرے گا' یا تو نیند آنے لگے گی یا اگر جن موجود ہے تو وہ مریض کے جسم کے کسی نہ کسی حصے میں درد شروع کر دے گا۔ اس صورت میں بہتر ہے کہ وہ اپنا علاج خود نہ کرے اور اس کا قریبی رشتہ دار جو قرآن پاک روانی سے پڑھ سکتا ہو اور شریعت پر چلنے والا ہو' وہ علاج کرے۔

علاج کرنے والے شخص کے لیے لازم ہے کہ حفاظتی حصار کی پابندی بھی کرے اور معالج والے حفاظتی حصار کی پابندی بھی کرے۔ یہ دونوں حفاظتی حصار مسنون دعاؤں اور اذکار پر مشتمل ہیں اور مضمون کے آخر میں درج ہیں۔ یہ کرنا اس لیے ضروری ہے کہ بعض اوقات علاج کرنے والے پر بھی حملہ کیا جاتا ہے۔ اگر علاج کرنے والا حصار کی پابندی کرتا ہے اور شریعت پر عمل پیرا ہے تو ان شاء اللہ اسے نقصان نہ ہو گا۔

پہلا مرحلہ (12 دن)

یہ مرحلہ 12 دن پر مشتمل ہے۔ علاج کے لیے آپ کو مندرجہ ذیل اشیاء کی ضرورت ہو گی:

1۔ 25 لٹر پانی والی گیلن یا 1.5 لٹر کی 17 بوتلیں

2- سنا مکی لے کر پیس لیں۔ پاؤڈر کی شکل نہ بنے بس پسی ہوئی حالت میں سنا مکی کے 12 چائے کے چمچ جتنی مقدار ہو۔ سنا مکی آپ کو کسی بھی پنساری کی دوکان سے مل جائے گی۔ یاد رکھیں سنا مکی اچھے معیار کی خریدیں کیونکہ ناقص ہوئی تو نتائج نہیں دے گی۔

3۔ بیری کے پتے لے کر پیس لیں۔ یہ بھی پاؤڈر نہ بنے بس پسی ہوئی حالت میں اس کے بھی 12 چمچ۔

4۔ زیتون اور کلونجی کے تیل کو لے کر مکس کر لیں۔ یہ تیل اتنی مقدار میں ہو کہ ایک مہینے تک

مریض کے سر اور پورے جسم پر روزانہ مالش کرنے کے لیے کافی ہو۔

## طریقہ کار

پہلے مرحلے میں علاج کرنے والا شخص پانی کی تمام بوتلوں یا گیلن اور تیل کو اپنے سامنے رکھ لے۔ مریض پر براہِ راست دم دوسرے مرحلے میں کیا جائے گا' پہلے مرحلے میں صرف پانی اور تیل پر دم کیا جائے۔ پانی اور تیل کو سامنے رکھ ان کے ڈھکن کھول دیئے جائیں۔ علاج کرنے والا شخص دم شروع کرنے سے پہلے اپنے گناہوں کی معافی مانگے' پھر اللہ سے گڑگڑا کر مریض کی صحت یابی کی دعا کرے اور اس طرح دم کرے۔

1) جادو کے علاج کی آیات 11,11 مرتبہ پڑھے

جادو کے علاج کی آیات

سورۃ الفاتحہ:

(اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ o الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ o مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ o اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ o اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ o صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ o)

آیت الکرسی:

(اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ج اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ج لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ط لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ط مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ط يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ج وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ج وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ج وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ج وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ o)

سورۃ الاخلاص:

(قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ o اَللّٰهُ الصَّمَدُ o لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ o وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ o)

سورۃ الفلق:

(قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ o مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ o وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ o وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ o وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ o)

سورۃ الناس:

(قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ o مَلِكِ النَّاسِ o اِلٰهِ النَّاسِ o مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ o الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ o مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ o)

آیات سحر:

(وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى اَنْ اَلْقِ عَصَاكَ ج فَاِذَا هِيَ تَلْقَفُ مَا يَاْفِكُوْنَ o فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ o فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ o وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ o قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ o رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ o)(الاعراف:122-117)

(فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ ط اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ ط اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ o وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ o)(یونس:82-81)

(قُلْنَا لَا تَخَفْ اِنَّكَ اَنْتَ الْاَعْلٰى o وَاَلْقِ مَا فِيْ يَمِيْنِكَ تَلْقَفْ مَا صَنَعُوْا ط اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ ط وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُ حَيْثُ اَتٰى o فَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سُجَّدًا قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ هٰرُوْنَ وَمُوْسٰى o) (طه:20)

جادو کے علاج میں مندرجہ بالا آیات بنیادی حیثیت رکھتی ہیں۔ آپ ان کے علاوہ بھی جو آیات چاہیں پڑھ سکتے ہیں لیکن بہر حال ان آیات کی حیثیت کلیدی رہے گی۔ بعض اوقات جب جادوگر بہت طاقتور ہو تو یہ آیت جادو کے علاج میں خاص طور پر شامل کی جاتی ہے۔

(يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ط لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ o فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ o يُرْسَلُ عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ وَّنُحَاسٌ فَلَا تَنْتَصِرٰنِ o)

(الرحمن:35-33)

2) ڈراؤنے خواب' علامتی جادو میں بتائے گئے مسائل میں سے جو مسئلے مریض میں ہوں ان کے علاج کی آیات کم از کم 11,11 مرتبہ پڑھے۔ ان مسائل کو پہچاننے کے لیے لازم ہے کہ علاج کرنے والا شخص پہلے مریض کو وہ تمام مسائل بتائے' پھر مریض کو جس مسئلے پر ہلکا سا بھی شبہ ہو تو ان کی آیت کو شامل کر لے۔ یاد رکھیں اگر مسئلے پر ہلکا سا بھی شبہ ہو تو اسے بھی لازماً شامل

کریں کیونکہ علاج میں قرآن کی آیت ہی ہے جس کا نقصان نہیں ہوگا۔لیکن اگر کوئی مسئلہ علاج میں شامل ہونے سے رہ گیا تو نقصان ہوگا۔اگر مریض کو لگے ڈراؤنے خواب رعلامتی جادو کے کچھ خاص مسائل اس میں زیادہ شدت سے پائے جاتے ہیں تو وہ لازماً معالج کو بتائے۔ان مسائل کے علاج کی آیات معالج شدت کے مطابق زیادہ سے زیادہ دم میں پڑھے' یعنی 30 بار یا 70 بار یا 100 بار یا 300 بار۔ویسے بھی کچھ خاص مسائل ہیں جن کے علاج کے لیے عموماً زیادہ بار لازماً پڑھنا پڑھتا ہے۔جیسے قبرستان والا مسئلہ' جس میں جادو کو قبرستان میں دبایا گیا ہو۔اس صورت میں علاج کی آیت کو زیادہ سے زیادہ پڑھنا پڑتا ہے۔علامتی جادو کے علاج کے لیے آپ کو خود چل کر اس جگہ جانے کی ضرورت نہیں کہ آپ وہاں جا کر اس چیز کو نکال کر تلف کریں کیونکہ اکثر اوقات ایسا کرنا تقریباً ناممکن ہوتا ہے۔یہ کافی ہے کہ اس کے علاج کی آیت کو زیادہ سے زیادہ پڑھ کر پانی پر دم کریں۔پانی پر دم سے مراد اس پر پھونک مارنا ہوتا ہے۔جب مریض اس پانی اور تیل کو استعمال کرے گا تو اس شے کی جادوئی تاثیر خود ختم ہو جائے گی خواہ وہ کہیں بھی پڑی ہو' ان شاء اللہ۔

3) اگر کسی وجہ سے آپ تلاوت نہیں کر سکتے تو مذکورہ بالا تمام آیات (جادو کے علاج والی اور علامتی جادو والی) کسی ٹرانسپیرنٹ کاغذ (Transparent Paper) پر لکھ کر پانی میں بھگو دیں اور روشنائی کو مکمل طور پر پانی میں حل کر لیں۔اس سے بھی وہی نتیجہ حاصل ہو جائے گا' ان شاء اللہ۔جس آیت کی تاثیر بڑھانا چاہتے ہوں اس کو بار بار لکھ کر پانی میں حل کر لیں۔یہ بھی ہوسکتا ہے کہ آپ دم بھی کریں اور لکھ کر بھی حل کر لیں۔اس طرح تاثیر میں خاطر خواہ اضافہ ہو جائے گا۔

4) آپ کا قرآن والا پانی اور تیل تیار ہے' یہ اگلے بارہ دن استعمال میں رہے گا۔اس میں سے 6 لٹر پانی (4 بوتلیں 1.5 لٹر کی) نکال کر الگ کریں اور اس میں پسی ہوئی سنا مکی اور بیری ڈال دیں۔اگر آپ کے پاس بوتلیں ہیں تو ان چاروں بوتلوں کا پانی نکال کر ایک برتن میں رکھیں اور سنا مکی اور بیری کو اچھی طرح حل کریں' پھر دوبارہ بوتلوں میں ڈال دیں۔

5) مریض ہر روز صبح کے وقت سنا مکی اور بیری کے محلول میں سے آدھا لٹر محلول لے۔اسے 15 منٹ تک اُبالے' پھر اسے ٹھنڈا کر کے خالی پیٹ پی لے۔اس کے بعد ایک گھنٹے تک کھانے پینے سے گریز کریں۔مریض کو اگر جادو کی چیز کھلائی یا پلائی گئی تھی تو یہ محلول پینے کے بعد اسے پیٹ میں شدید درد ہوگی۔دراصل جب جادو کی چیز کھلاتی جاتی ہے تو یہ پیٹ میں جا کر گوند کی مانند چپک جاتی ہے اور سوائے قرآن والے پانی کے اس محلول کے' کسی طریقے سے نہیں نکلتی۔اس طرح ان شاء اللہ نکل آئے گی۔پینے کے کچھ دیر بعد پیچش بھی آئے گا اور پیٹ میں یوں محسوس ہوگا کہ کوئی چیز کھرچ کر اتر رہی ہے۔

6) قرآن والے پانی میں سے 18 لٹر پانی مریض کے نہانے کے کام آئے گا۔اس کا طریقہ یہ ہے کہ مریض مغرب کی نماز کے بعد 15 لٹر پانی لے اور اسے اتنا گرم کرے جتنا زیادہ سے زیادہ اس کا جسم برداشت کر سکتا ہے۔پہلے عام پانی سے نہا لے اور اگر شیمپو' صابن وغیرہ لگانا ہے تو لگا کر عام پانی سے نہا دھو لے۔پھر آخر میں قرآن والے گرم پانی کو اپنے اوپر انڈیلے۔اس میں ایک احتیاط مریض کو کرنا ہوگی کہ جب قرآن والے پانی کو جسم پر ڈالنے لگے تو نیچے ٹب وغیرہ رکھ لے تاکہ یہ پانی بہہ کر نالیوں میں نہ جائے کیونکہ قرآن والا پانی وہاں موجود جنات وغیرہ کو نقصان پہنچا سکتا ہے جو ممکن ہے پھر آپ کو نقصان پہنچانے پر تل جائیں۔ٹب میں اس پانی کو اکٹھا کر کے کسی صاف زمین پر بسم اللہ پڑھ کر بہا دیں۔بسم اللہ پڑھنا اس لیے ضروری ہے تاکہ اگر اس جگہ کوئی جن وغیرہ موجود ہو تو اسے تکلیف نہ ہوگی۔

مریض کے لیے ضروری ہے کہ وہ مغرب کے بعد اور سونے سے پہلے کسی وقت بھی نہالے لیکن مغرب سے پہلے نہ نہائے' کیونکہ جادو وغیرہ کا اثر رات کو زیادہ شروع ہوتا ہے۔اس وقت جادو پر حملہ ہوگا تو اثرات زیادہ ہوں گے' ان شاء اللہ۔

7) قرآن والے گرم پانی سے نہانے کے بعد قرآن دم والے کلونجی اور زیتون کے تیل سے پورے جسم کی اچھی طرح مالش کرے۔خاص طور پر جہاں درد ہو وہاں اچھی طرح مالش کرے۔

8) 6 لٹر پانی محلول میں استعمال ہوا اور 18 لٹر پانی نہانے میں' بقیہ ایک لٹر قرآن والے پانی سے پورے گھر میں چھڑکاؤ کریں اور گھر کے ایک ایک حصے دیوار، فرش، چھت، دروازے، الماریاں، دراز، روشندان، کھڑکیاں، خاص طور پر پلنگ کے میٹرس اُٹھا کر لکڑی پر، چارپائی، گھر کے سامنے راستے پر اور گھر کے باہر کی طرف سے دیواروں' کھڑکیوں اور روشن دانوں پر سپرے کریں۔اگر پانی کم پڑے تو کچھ پانی نہانے والے 18 لٹر پانی میں سے لے لیں۔

یہ کام گھر سے جادو کے اثرات کو ختم کرنے کے لیے نہایت ضروری ہے۔

9) مریض ان 12 دنوں کے دوران ایک مرتبہ سنت مقامات کا حجامہ کروائے۔ پچھنے لگوانے کو حجامہ کروانا کہتے ہیں۔ یہ مسنون علاج ہے اور جادو کے علاج میں اس کی تاثیر بہت زیادہ ہے۔ اللہ کے نبی ﷺ نے جسم کے 9 مقامات پر حجامہ کروایا تھا۔ حجامہ کرنے والے حضرات ان سے بخوبی واقف ہوتے ہیں۔ دراصل جادو اور جنات کے اثرات خون میں شامل ہو جاتے ہیں، ان کو نکلوانے کے لیے حجامہ کروانا بہت ضروری ہے۔ اگر آپ کے جسم میں جادو کی وجہ سے درد ہوتی ہے تو اس طرح وہ بھی نکل جائے گی ان شاء اللہ۔ اس کے علاوہ بھی اگر جسم کے کسی حصے میں پرانی درد ہے، وہاں حجامہ کروائیں۔ خواتین کو اکثر پیٹ کا مسئلہ ہو جاتا ہے، وہ اس جگہ کا حجامہ کروائیں۔ اگر آپ اپنے شہر میں حجامہ کرنے والوں کو جانتے ہیں تو درست وگرنہ اپنے شہر کے تبلیغی جماعت کے کسی فرد سے معلومات لے لیں کہ کون حجامہ کرتا ہے۔ عموماً یہ لوگ اس کو بخوبی جانتے ہیں۔

10) حجامہ آپ سنت مقامات پر تو لازمی کروائیں، اس کے علاوہ جسم کا جو حصہ جادو کی وجہ سے درد محسوس کرتا ہے اس کا بھی حجامہ کروائیں۔ حجامہ کرتے وقت یہ لازمی ہے کہ جادو کے علاج کی آیات کی تلاوت کی جائے۔ حجامہ کرنے والا شخص بھی یہ کر سکتا ہے اور مریض خود بھی ان کی تلاوت کر سکتا ہے، یا ریکارڈنگ بھی سن سکتا ہے لیکن اس پورے عمل کے دوران جادو کے علاج کی آیات کو سننا یا پڑھنا نہایت ضروری ہے وگرنہ جادو سے چھپی چیزیں خون میں سے یا جسم میں سے پوری طرح نہیں نکلیں گی۔

11) حجامہ کے بارے میں آپ کو دوبارہ تاکید کی جاتی ہے کہ اس کو لازماً اور ہر صورت میں کروائیں۔ جادو کے علاج میں اس کی حیثیت انتہائی کلیدی ہے لیکن اکثر لوگ اس سے غفلت کرتے ہیں۔ یہ کوئی پرانے زمانے کا علاج نہیں ہے کہ اس کے فوائد آج نہ حاصل ہوتے ہوں۔ اللہ کی قسم آج بھی اس کے اتنے ہی فوائد ہیں جتنے چودہ سو سال پہلے تھے۔ آپ اس مسنون طریقہ علاج کو آزما کر تو دیکھیں۔ احادیث میں اس کے بے شمار فضائل بیان کیے گئے ہیں۔ یہاں صرف دو احادیث کو نقل کیا جاتا ہے۔

**قال النبی: إِنَّ اَمْثَلَ مَاتَدَاوَيْتُمْ بِهِ الْحِجَامَةُ**

(صحیح بخاری: جلد سوم: حدیث نمبر 673 حدیث مرفوع)

''بہترین علاج جو تم کرتے ہو وہ پچھنے لگوانا ہے''

**قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مامررت لیلة اسری بی بملإمن الملائكة إلا كلهم يقول لي عليك يا محمد بالحجامة**

( السلسلةالصحيحة: 2263)

''رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''معراج کی رات میں فرشتوں کی جس جماعت سے بھی گزرا تو سب نے یہ کہا: اے محمد ﷺ حجامہ کو اپنے اوپر لازم کر لیجیے۔''

12۔ مریض اپنا حفاظتی حصار لازماً کرتا رہے۔ حفاظتی حصار مضمون کے آخر میں درج ہے۔ اس کے علاوہ اگر وہ ڈراؤنے خواب، علامتی جادو سے متعلق آیات بار بار پڑھ کر پانی اور تیل پر دم کرتا رہے تو اس طرح علاج کی رفتار بڑھ جائے گی، ان شاء اللہ۔

## دوسرا مرحلہ (12 دن)

علاج کا دوسرا مرحلہ بھی تقریباً پہلے مرحلے جیسا ہی ہے، صرف چند چیزوں کا فرق ہے جو کہ درج ذیل ہیں:

1) دوسرے مرحلے میں علاج کرنے والا شخص پانی اور تیل پر دم کرنے کے ساتھ مریض پر بھی دم کرے گا۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ مریض لیٹ جائے اور اس پر چادر ڈال دی جائے جو اس کے پورے جسم اور چہرے کو ڈھانپ لے۔ علاج کرنے والا شخص مریض کے ماتھے کو پکڑ کر دم کرے گا۔ مریض کے سر کے پاس پانی اور تیل کو رکھ لیا جائے۔

2) علاج کرنے والا شخص پہلے اپنے اُوپر حفاظتی دم کرے۔

3) پہلے جادو کے علاج والی آیات کی 11,11 مرتبہ تلاوت کرے۔ پھر جن کو عذاب دینے والی آیات کی 11,11 مرتبہ تلاوت کرے۔ اس کے بعد علامتی جادو، ڈراؤنے خواب کے علاج کی آیات۔

آیات عذاب

(وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ٥ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ٥ فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا ٥ اِنَّ اِلٰـهَكُمْ لَوَاحِدٌ ٥ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ٥ إِنَّا زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ نِالْكَوَاكِبِ ٥ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ٥ لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ ٥ دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ٥ إِلَّا

مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ o) (الصفت:10-1)

(صٓ وَالْقُرْاٰنِ ذِی الذِّكْرِ o بَلِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِیْ عِزَّةٍ وَّ شِقَاقٍ o كَمْ اَهْلَكْنَا مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنْ قَرْنٍ فَنَادَوْا وَّلَاتَ حِيْنَ مَنَاصٍ o) (ص :3-1)

(كُلَّمَآ اَرَادُوْٓا اَنْ يَّخْرُجُوْا مِنْهَا مِنْ غَمٍّ اُعِيْدُوْا فِيْهَا وَذُوْقُوْا عَذَابَ الْحَرِيْقِ o اِنَّ اللّٰهَ يُدْخِلُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ يُحَلَّوْنَ فِيْهَا مِنْ اَسَاوِرَ مِنْ ذَهَبٍ وَّلُؤْلُؤًا وَلِبَاسُهُمْ فِيْهَا حَرِيْرٌ o)

(الجن:22-19)

(اِنَّ شَجَرَتَ الزَّقُّوْمِ o طَعَامُ الْاَثِيْمِ o كَالْمُهْلِ يَغْلِیْ فِی الْبُطُوْنِ o كَغَلْیِ الْحَمِيْمِ o خُذُوْهُ فَاعْتِلُوْهُ اِلٰی سَوَآءِ الْجَحِيْمِ o ثُمَّ صُبُّوْا فَوْقَ رَاْسِهٖ مِنْ عَذَابِ الْحَمِيْمِ o ذُقْ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْكَرِيْمُ o اِنَّ هٰذَا مَا كُنْتُمْ بِهٖ تَمْتَرُوْنَ o) (الدخان :50-43)

(اِذْ يُوْحِیْ رَبُّكَ اِلَی الْمَلٰٓئِكَةِ اَنِّیْ مَعَكُمْ فَثَبِّتُوا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا سَاُلْقِیْ فِیْ قُلُوْبِ الَّذِيْنَ كَفَرُوا الرُّعْبَ فَاضْرِبُوْا فَوْقَ الْاَعْنَاقِ وَاضْرِبُوْا مِنْهُمْ كُلَّ بَنَانٍ o)

(الانفال:12)

(وَجَآءَتْ سَكْرَةُ الْمَوْتِ بِالْحَقِّ ذٰلِكَ مَا كُنْتَ مِنْهُ تَحِيْدُ o)

(ق :19)

4) اگر دوران دم کوئی جن مریض میں حاضر ہو جائے تو دم کرنے کے ساتھ مریض کی گردن پر ہاتھ کے اشارے سے ہلکی ہلکی ضرب لگائی جائے‘ گویا کہ علامتی طور پر مریض میں موجود جن کی گردن پر تلوار ماری جا رہی ہے۔ اس طرح کرنے سے کچھ دیر بعد جن ان شاء اللہ بھاگ جائے گا۔ لیکن آپ اس کو واپس بلا کر پھر یہی عمل دوہرائیں۔ جن کو واپس بلانے کا طریقہ یہ ہے کہ آپ اللہ سے دعا کریں کہ یا اللہ جو جن ابھی بھاگ گیا ہے تو اسے واپس لے تا کہ ہم اس کا تیری مدد کے ساتھ آج ہی خاتمہ کر دیں اور تا کہ وہ ہمیں بار بار نہ ستا سکے۔ پھر جن کو حاضر کرنے والی یہ آیت بار بار پڑھیں: (اَيْنَ مَا تَكُوْنُوْا يَاْتِ بِكُمُ اللّٰهُ جَمِيْعًا اِنَّ اللّٰهَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٌ o) (البقرہ: 148)۔ جب وہ آ جائے تو پھر آیت الکرسی پڑھتے رہیں اور ساتھ ساتھ گردن پر ہلکی ہلکی ضربیں لگاتے رہیں۔ کچھ دیر میں وہ ان شاء اللہ مر جائے گا۔ اس کے بعد اپنا دم مکمل کریں۔ جنات سے نمٹنے کے کچھ طریقے اگلے حصے میں شامل کر دیئے گئے ہیں‘ لیکن چونکہ یہ بھی ایک مکمل فن ہے اس لیے تمام تفصیلات کو یہاں نقل کرنا مشکل ہے۔ اگر آپ انہیں جاننا چاہتے ہیں تو شیخ عبد الروف بن حلیمہ کی انگریزی میں ترجمہ شدہ کتاب کا مطالعہ کریں۔ افسوس اس کتاب کا ابھی تک اردو میں ترجمہ نہیں کیا جا سکا۔ اس پر کام جاری ہے‘ ان شاء اللہ عنقریب مکمل ہو جائے گا۔ شیخ کی کتاب میں جنات سے تعامل کے حصے کو یہاں سے پڑھا جا سکتا ہے۔ یہ کہنا غلط نہ ہو گا کہ جو شخص بھی جنات سے نمٹنا چاہتا ہے اس کے لیے اس کتاب کا مطالعہ انتہائی ناگزیر ہے۔

جنات سے بات کرنے کا طریقہ:tinyurl.com/ommc62k

جنات کی گرفتاری:tinyurl.com/n9t2cv2

جادو کے علاج کی مکمل کتاب (جس میں مندرجہ بالا دونوں ابواب بھی شامل ہیں):
tinyurl.com/kzn26h6

5) اس مرحلے میں جو محلول تیار کیا جائے اس میں سنا مکی شامل نہ کریں بلکہ صرف بیری کے پتے ہوں۔

6) درج ذیل ریکارڈ شدہ دم دن کے پہلے حصے میں سنے۔ یہ سورہ طٰہٰ کا دم ہے اور عرب قاری کی آواز میں ہے۔ اس کا دورانیہ دو گھنٹے ہے۔ یہ انتہائی موثر‘ طاقتور اور جادو کے خلاف انتہائی مہلک ہے‘ ان شاء اللہ۔ tinyurl.com/pkoyfsb

اسی طرح دن کے دوسرے حصے میں درج ذیل دم سنے۔ یہ شیخ خالد الحبشی کی آواز میں ہے۔ اس میں جادو کے علاج سے متعلق تقریباً تمام آیات کے ذریعے دم کیا گیا ہے۔ اس کا دورانیہ ڈیڑھ گھنٹہ ہے اور یہ بھی انتہائی موثر ہے‘ ان شاء اللہ۔ tinyurl.com/pv9dmf9

ریکارڈ شدہ دم کو سننے کا طریقہ یہ ہے کہ سپیکر پر بلند اور اونچی آواز سے دم کو چلایا جائے۔ آواز کا بلند ہونا انتہائی ضروری ہے کیونکہ اس طرح قرآن مریض کے اندر تک اتر کر علاج کرے گا۔ سننے کے دوران مریض کی طبیعت بگڑ سکتی ہے لیکن گھبرانے کی ضرورت نہیں۔ دراصل جن کی کوشش یہ ہوتی ہے کہ دم کو بند کروا دیا جائے اس لیے وہ مریض کو تکلیف دینے لگتا ہے۔ یاد رکھیں یہ تکلیف عارضی ہوتی ہے اور اس کے بغیر علاج نہیں ہو سکتا‘ اس لیے دم کو درمیان میں نہ روکیں اور مکمل ہونے دیں۔ یہ قرآن پاک کی آیات ہیں جو ایمان والوں کے

لیے رحمت ہیں جبکہ کفار اور ظالمین کے لیے باعث عذاب۔ لٰہذا مریض ان سے آہستہ آہستہ صحت یاب ہونے لگے گا جبکہ ملعون جادوگر اور جنات کو ان سے بے پناہ تکلیف ہوگی۔

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَاهُوَ شِفَاءٌوَّرَحْمَةٌلِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَايَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا۔ (سورہ بنی اسرائیل:82)

''ہم اس قرآن کے سلسلہ تنزیل میں وہ کچھ نازل کر رہے ہیں جو ماننے والوں کے لیے تو شفا اور رحمت ہے، مگر ظالموں کے لیے خسارے کے سوا اور کسی چیز میں اضافہ نہیں کرتا۔''

## جادو کیے گئے تعویذ یا گوشت کے ٹکڑے کو تلف کرنا

اگر گھر میں تعویذ، کپڑے کے ٹکڑے، ہڈی، گوشت کے ٹکڑے یا ایسی کوئی بھی مشکوک شے ملے تو گھبرانے کی ضرورت نہیں ہے۔ بعض اوقات یہ چیزیں خوف زدہ کرنے کے لیے پھنکوائی جاتی ہیں۔ ان کو بحفاظت تلف کرنا آسان ہے۔ درج ذیل دعا پڑھتے ہوئے اسے پکڑ لیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِىْ لَايَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَىْءٌ فِى الْاَرْضِ وَلَا فِى السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ

ایک برتن میں پانی لیں اور اس پانی پر آیات سحر، سورۃ الفلق اور سورۃ الناس کم از کم گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھیں، اگر زیادہ پڑھنا چاہیں تو پڑھ سکتے ہیں۔ چیز کو پانی میں آدھے گھنٹے کے لیے ڈبو دیں۔ اس طرح جادو کے اثرات ختم ہو جائیں گے، ان شاء اللہ۔ اب اسے گھر سے دور کہیں زمین میں دفن کر دیں یا جلانا چاہیں تو جلا دیں۔

## آیات قوت

یہ آیات علاج کا حصہ نہیں ہیں لیکن ضرورت پڑنے پر استعمال کی جا سکتی ہیں۔ اگر دورانِ علاج کمزوری غالب آنے لگے اور کم ہمتی چھانے لگے تو ان کی تلاوت کریں، ان شاء اللہ زبردست قوت حاصل ہوگی۔ لیکن اگر کمزوری اور کم ہمتی غالب نہیں آ رہی تو ان آیات کی تلاوت کی ضرورت نہیں ہے۔ یاد رکھیں ان آیات کی تلاوت روانی سے کریں۔ جو شخص روانی سے تلاوت نہیں کر سکتا وہ شاید قوت حاصل نہیں کر پائے گا۔ یہ وہ آیت ہیں جن میں لا الہ الا ھو، آتا ہے۔

(الٓمّٓo اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَىُّ الْقَيُّوْمُ)(آل عمران:1-2)

(هُوَ الَّذِىْ يُصَوِّرُكُمْ فِى الْاَرْحَامِ كَيْفَ يَشَآءُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُo)(آل عمران:6)

(شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُo)(آل عمران: 18)

(ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ خَالِقُ كُلِّ شَىْءٍ فَاعْبُدُوْهُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ وَّكِيْلٌo)(الانعام:102)

(اِتَّبِعْ مَآ اُوْحِىَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَاَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِيْنَo)(الانعام:106)

(اَلَّذِىْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ يُحْىٖ وَيُمِيْتُ)(الاعراف: 158)

(وَمَآ اُمِرُوْٓا اِلَّا لِيَعْبُدُوْٓا اِلٰهًا وَّاحِدًا لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ سُبْحٰنَهٗ عَمَّا يُشْرِكُوْنَo)(التوبة: 31)

(فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِىَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِo) (التوبة:129)

(فَاِلَّمْ يَسْتَجِيْبُوْا لَكُمْ فَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَآ اُنْزِلَ بِعِلْمِ اللّٰهِ وَاَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَهَلْ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَo)(هود:14)

(قُلْ هُوَ رَبِّىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْهِ مَتَابِo) (الرعد:30)

(اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰىo) (طه:8)

(اِنَّمَآ اِلٰهُكُمُ اللّٰهُ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَسِعَ كُلَّ شَىْءٍ عِلْمًاo)(طه :98)

(فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِo)(المومنون: 116)

(اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِo)(النمل :26)

(وَلَا تَدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ كُلُّ شَىْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ لَهُ الْحُكْمُ

وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ o) (القصص:88)

(لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ o)(فاطر :3)

(ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ لَهُ الْمُلْكُ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ فَاَنّٰى تُصْرَفُوْنَ o)(الزمر :6)

(غَافِرِ الذَّنْبِ وَقَابِلِ التَّوْبِ شَدِيْدِ الْعِقَابِ ذِى الطَّوْلِ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ o)(غافر:3)

(ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ o)(غافر:62)

(هُوَ الْحَيُّ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ فَادْعُوْهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ o)(غافر :65)

(لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ يُحْيِ وَيُمِيْتُ رَبُّكُمْ وَرَبُّ اٰبَآئِكُمُ الْاَوَّلِيْنَ o)(الدخان:8)

(هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ o هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ o هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى يُسَبِّحُ لَهُ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ o)(الحشر :24-22)

(اِنَّ الَّذِيْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ o)(الاحقاف:13)

(رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا o)(المزمل:9)

## آیات الشفاء

یہ آیات بھی علاج کا حصہ نہیں ہیں لیکن کسی بھی بیماری سے شفا حاصل کرنے کے لئے انہیں استعمال کیا جا سکتا ہے۔

قَاتِلُوْهُمْ يُعَذِّبْهُمُ اللّٰهُ بِاَيْدِيْكُمْ وَيُخْزِهِمْ وَيَنْصُرْكُمْ عَلَيْهِمْ وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ (التوبہ:14)

يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَتْكُمْ مَّوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِى الصُّدُوْرِ وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ (یونس:57)

يَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ (النحل:69)

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا (بنی اسرائیل:82)

وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ (الشعراء:80)

قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ (فصلت:44)

## جنات سے نمٹنے کے پانچ طریقے

اللہ تعالیٰ نے انسان کو اشرف المخلوقات بنایا اور اسے زمین پر خلیفہ بنایا۔ پھر فرشتوں اور ابلیس کو اسے سجدہ کرنے کا حکم دیا۔ اللہ نے تمام انبیاء انسانوں ہی میں سے بھیجے جو انسانوں کے لیے بھی ہدایت کا پیغام لاتے تھے اور جنات کے لیے بھی۔ اسی لیے ہمیں جنات سے خوف زدہ ہونے کی ضرورت نہیں اور نہ ہی ان سے اپنی حفاظت کے لیے کسی قسم کی مدد مانگنی چاہیے۔ اللہ نے اپنا عظیم قرآن ہمیں عطا کیا ہے جس کے ذریعے ہم حملہ آور جن کو نہ صرف مار سکتے بلکہ قتل بھی کر سکتے ہیں۔

جنات پر قرآن پاک کے اثرات براہِ راست ہیں اور یہ قرآن کے معجزات میں سے ہے۔ یعنی اگر کوئی جن مشرک اور ظالم ہے اور آپ اس کے سامنے قرآن پاک کی وہ آیات پڑھنا شروع کر دیں جن میں مشرکین اور ظالمین پر عذاب کا تذکرہ ہے تو اسے حقیقت میں وہ عذاب ملنا شروع ہو جائے گا اور اگر آپ سخت عذاب والی آیات مسلسل پڑھتے رہیں تو وہ مر بھی سکتا ہے۔ اسی طرح قرآن کی ہر آیت اپنے مفہوم اور معنی کے اعتبار سے ان پر براہِ راست اثر انداز ہوتی ہے۔ مثلاً آپ ان کو دعوت دینے کے لیے اسلام کی حقانیت کو واضح کرنے والی آیات پڑھنا شروع کر دیں تو وہ اپنی آنکھوں سے ان آیات کے معانی دیکھنے لگیں گے۔ اسی طرح آیت الکرسی کی تاثیر جنات کے خلاف بہت زیادہ ہے۔

## 1) خواب میں

جنات انسانوں پر عموماً خواب میں حملہ آور ہوتے ہیں۔ کبھی انسانی شکل میں، کبھی کتے یا بلی یا کسی خوف ناک شکل وغیرہ میں۔ آپ خواب میں پہلے اس شے کو پکڑ لیں، پھر آیت الکرسی پڑھتے رہنا ہے یہاں تک کہ وہ مر جائے۔ لیکن سوال یہ ہے کہ ہمیں خواب میں یاد کس طرح رہے گا کہ یہ کام کرنا ہے، اور خواب تو ویسے بھی ہمارے کنٹرول میں نہیں ہوتے۔ جی ہاں، یہ

ناممکن نہیں ہے۔ آپ کو اس کے لیے محض تیاری کرنا ہوگی۔ سونے سے پہلے اذکار کریں۔ یہ اذکار مضمون کے آخر میں درج ہیں۔ پھر اللہ سے یہ دعا کریں کہ یا اللہ جو شے بھی مجھے تنگ کر رہی ہے آپ اسے میرے خواب میں لے آئیں اور پھر مجھے توفیق دیں کہ میں اسے قتل کر سکوں۔ پھر جن کو حاضر کرنے والی آیت (اَیْنَ مَا تَکُوْنُوْا یَاْتِ بِکُمُ اللّٰہُ جَمِیْعًا اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ o)(البقرہ: 148) 30 بار پڑھیں اور اسے قتل کرنے کے غصے کے ساتھ سو جائیں۔

خواب میں جیسے ہی اسے دیکھیں، فوراً پکڑ لیں اور آیت الکرسی پڑھتے رہیں یہاں تک کہ وہ مر جائے۔ یہ کام ہر رات کریں یہاں تک کہ آپ تمام جنات کا خاتمہ کر دیں۔ اگر کسی اور کو مسئلہ ہو رہا ہے جیسے آپ کا بیٹا رات کو چیختا ہے، یا کوئی رات کو آپ کی بیوی کو تنگ کرتا ہے، یا کوئی آوازیں ہیں جو آپ کو سنائی دیتی ہیں تو اس کے لیے بھی یہی کریں یعنی دعا کریں کہ یا اللہ جو شے ان کو تنگ کر رہی ہے آپ اسے میرے خواب میں لے آئیں اور پھر مجھے توفیق دیں کہ میں اسے قتل کر سکوں۔ پھر جن کو حاضر کرنے والی آیت 30 بار پڑھ کر قتل کرنے کے غصے کے ساتھ سو جائیں۔

اگر آپ کو خواب میں جادوگر نظر آتا ہے جو آپ پر جادو کر رہا ہے تو اسے بھی اس طریقے سے قتل کر سکتے ہیں۔ اس طریقے پر عمل کرنے والے بہت سے مریضوں نے بتایا کہ اس طرح خواب میں اس شخص کو قتل کرنے سے وہ حقیقتاً بھی قتل ہو گیا۔ مثلاً ایک مریضہ کو خواب میں اس کی ایک جاننے والی نظر آئی جو اس پر جادو کر رہی تھی اور خنجر سے حملہ کر رہی تھی۔ خاتون نے اس طریقے سے پہلے اسے پکڑا اور پھر اسی کے خنجر سے اسے مار دیا۔ اگلے دن خبر ملی کہ فلاں خاتون (جو خواب میں حملہ کر رہی تھی) کے جسم کے اندر زخم کی وجہ سے خون بہنا شروع ہو گیا ہے۔ پھر تین دن کے اندر وہ مر گئی۔

یاد رکھیں جادو کرنے والا شخص مرتد ہو جاتا ہے اور وہ کسی رعایت کا مستحق نہیں۔ یہ بات درست ہے کہ ہم اسے حقیقی زندگی میں قتل نہیں کر سکتے کیونکہ سزا دینا حکومت کی ذمہ داری ہے، لیکن ہمارے لیے یہ راستہ کھلا ہے کہ پہلے ہم اس کی ہدایت کی دعا کریں، پھر اگر وہ باز نہیں آتا ہے تو اللہ تعالیٰ سے دعا کریں کہ اسے قتل کر دے اور اللہ سے دعا مانگیں کہ خواب کے اندر ہمیں قوت دے کہ ہم اسے قتل کر سکیں۔

## 2) سوتے ہوئے شدید دباؤ محسوس کرنا

جب آپ سونے لگیں اور محسوس ہو کوئی چیز آپ کو دبا رہی ہے، جسم کو سن کر رہی ہے تاکہ نہ بول سکیں نہ ہل سکیں اور بعض اوقات نہ ہی سانس لے سکیں تو یہ دراصل جن ہوتا ہے جو اذیت دے رہا ہوتا ہے۔ اس کا حل یہ ہے کہ آپ بلند آواز سے آیت الکرسی پڑھنا شروع کریں۔ لیکن اگر آپ کا جسم اور زبان سن ہے تو پڑھنا مشکل ہوگا۔ اس لیے اپنے ذہن میں آیت الکرسی پڑھنا شروع کریں، پھر اپنے ہاتھوں کو کنٹرول میں لانے کی کوشش کریں۔ کچھ دیر بعد جب زبان درست کام کرنا شروع کر دے تو بلند آواز سے پڑھنا شروع کر دیں۔ یوں کچھ دیر میں ہاتھ بھی کام کرنا شروع کر دیں گے۔ اب آہستہ آہستہ اپنے ہاتھ پوری طاقت اور قوت کے ساتھ قریب لاتے جائیں گویا کہ سینے پر موجود شے کو جکڑ رہے ہیں۔ جب ہاتھ آپس میں مل جائیں تو انھیں کچھ دیر مسلتے رہیں۔ اس پورے کام کے دوران آیت الکرسی مسلسل پڑھتے رہیں۔ ان شاء اللہ اس طرح جن یا تو قتل ہو جائے گا یا بھاگ گیا تو دوبارہ آنے کی ہمت مشکل ہی کرے گا۔

## 3) جن کا نظر آجانا

عام طور پر جنات ظاہر نہیں ہوتے یعنی ہم انہیں دیکھ نہیں سکتے لیکن بعض اوقات وہ کسی انسان یا جانور کی شکل میں ظاہر ہو جاتے ہیں۔ یہ عموماً کم ہی ہوتا ہے لیکن بہر حال ممکن ہے۔ یہ بات یاد رکھیں کہ جب آپ ان کی طرف دیکھ رہے ہوں تو وہ غائب یا سامنے نہیں آ سکتے۔ جب آپ کی نظر ان سے ہٹے گی صرف اسی وقت وہ یہ کام کر سکتے ہیں۔ لہٰذا جب آپ جن کو دیکھ لیں تو نظر ہٹائے بغیر آیت الکرسی پڑھتے رہیں یہاں تک کہ وہ مر جائے۔ گھبرانے کی ضرورت نہیں، صرف آیت الکرسی پڑھتے رہیں یہاں تک کہ وہ مر جائے۔ مسلسل دیکھتے رہنے سے گویا آپ نے جن کو زنجیر میں جکڑ لیا ہوتا ہے اس لیے وہ بھاگ نہیں سکے گا۔

## 4) مس کلی (Possession)

اگر جن انسانی جسم میں داخل ہو جائے اور اسے مکمل قبضے میں لے لے تو اسے مس کلی یا possession کہتے ہیں۔ بعض اوقات وہ جن انسانی جسم سے بولنے بھی لگتا ہے اور دھمکیاں دینے لگتا ہے لیکن گھبرانے کی ضرورت نہیں کیونکہ جھوٹی دھمکیاں دینا اور غلط بیانیاں کرنا اکثر

جنات کی عادت ہے۔

(یُلْقُوْنَ السَّمْعَ وَاَکْثَرُھُمْ کٰذِبُوْنَ o)(الشعراء:223)

''وہ سنی ہوئی باتیں ڈالتے ہیں اوران کی اکثریت جھوٹی ہے۔''

لہٰذا بغیر گھبرائے مریض کو پکڑ لیں اور آیت الکرسی پڑھنا شروع کر دیں۔ساتھ ساتھ ہاتھ کے اشارے سے گردن پر ہلکی ہلکی ضربیں لگائیں گویا آپ جن کی گردن پر تلوار مار رہے ہیں۔ یاد رکھیں یہ ضربیں صرف علامتی ہوتی ہیں' طاقت سے مارنے کی ضرورت نہیں اور اس کی تکلیف جن کو پوری طرح پہنچ رہی ہوتی ہے۔ان شاء اللہ 2 یا 3 منٹ میں جن محسوس کرنا شروع کر دے گا کہ اس کی گردن کٹنا شروع ہوگئی ہے' پھر وہ بھاگ جائے گا۔لیکن آپ اسے پھر واپس بلائیں اور زندہ بھاگنے نہ دیں کیونکہ اگر وہ بھاگ گیا تو کچھ دیر بعد دوبارہ مریض کے جسم میں آ کر اسے تنگ کر سکتا ہے۔لہٰذا آپ اللہ سے عاجزی اور خشوع سے دعا کریں کہ یا اللہ تو اس جن کو دوبارہ واپس لے آ تاکہ ہم ہمیشہ ہمیشہ کے لیے اس کا کام تمام کر سکیں اور یہ ہمیں بار بار تنگ نہ کر سکے۔ پھر جن کو حاضر کرنے والی آیت (اَیْنَ مَا تَکُوْنُوْا یَاْتِ بِکُمُ اللّٰہُ جَمِیْعًا ط اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ o)(البقرہ:148) بار بار پڑھیں۔

جب دوبارہ آ جائے گا تو ان شاء اللہ اب صورتِ حال اُلٹ چکی ہوگی۔ پہلے جن نے مریض کو قبضے میں لیا تھا' اب اس کے بھاگنے کے بعد دعا سے اور آیت پڑھنے سے وہ زبردستی لایا گیا ہے اور اس کی حیثیت ایک اعتبار سے قیدی کی ہوگی۔اس دفعہ وہ بھاگنا چاہے گا لیکن بھاگ نہ پائے گا' ان شاء اللہ۔

آپ دوبارہ آیت الکرسی پڑھنا شروع کریں اور ساتھ ساتھ گردن پر ہلکی ہلکی ضربیں لگائیں' یہاں تک کہ وہ مر جائے یا اسلام قبول کر لے۔آپ اسے آیات دعوت بھی سنا سکتے ہیں۔اس دفعہ جب وہ بطور قیدی آیا ہے تو اس پر آیات تبلیغ کا اثر بہت زیادہ ہوگا۔اکثر جن آیات تبلیغ سننے کے بعد ایمان قبول کر لیتے ہیں۔اسے کلمہ پڑھا دیں۔لیکن ابھی کام ختم نہیں ہوا۔اکثر ایسا ہوتا ہے کہ مریض کے جسم میں اور بھی جنات ہوتے ہیں۔ان کو بھی اسی طریقے سے بلائیں اور دعوت دیں۔عام طور پر جب ایک جن ایمان قبول کر لیتا ہے تو بعد میں آنے والے جنات کے لیے ایمان لانا آسان ہوتا ہے۔ان تمام کو آیات تبلیغ بار بار سنائیں۔

آیات تبلیغ

(اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰہِ الْاِسْلَامُ) (آل عمران:19)

(وَمَنْ یَّبْتَغِ غَیْرَ الْاِسْلَامِ دِیْنًا فَلَنْ یُّقْبَلَ مِنْہُ وَھُوَ فِی الْاٰخِرَۃِ مِنَ الْخٰسِرِیْنَ o)(آل عمران:85)

(قُلْ ھٰذِہٖ سَبِیْلِیْٓ اَدْعُوْٓا اِلَی اللّٰہِ قف عَلٰی بَصِیْرَۃٍ اَنَا وَمَنِ اتَّبَعَنِیْ وَسُبْحٰنَ اللّٰہِ وَمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ o) (یوسف: 108)

(اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰکُمْ عَبَثًا وَّاَنَّکُمْ اِلَیْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ o فَتَعٰلَی اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْکَرِیْمِ o وَمَنْ یَّدْعُ مَعَ اللّٰہِ اِلٰـھًا اٰخَرَ لَا بُرْھَانَ لَہٗ بِہٖ فَاِنَّمَا حِسَابُہٗ عِنْدَ رَبِّہٖ اِنَّہٗ لَا یُفْلِحُ الْکٰفِرُوْنَ o وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ o) (المومنون :118-115)

(وَلَا تَدْعُ مَعَ اللّٰہِ اِلٰـھًا اٰخَرَ م لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ کُلُّ شَیْءٍ ھَالِکٌ اِلَّا وَجْھَہٗ لَہُ الْحُکْمُ وَاِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ o) (القصص88)

(وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِیَعْبُدُوْنِ o) (الذاریات56)

اسی طرح یہ بھی ہوتا ہے کہ جنات گھر میں چھپ جاتے ہیں۔عام طور پر یہ پھینکے گئے تعویذ، گرہوں یا جادو کی گئی چیزوں میں چھپ جاتے ہیں۔انہیں بھی اسی طرح اللہ سے عاجزی اور گڑگڑا کر دعا کر کے اور جن حاضر کرنے والی آیت (اَیْنَ مَا تَکُوْنُوْا یَاْتِ بِکُمُ اللّٰہُ جَمِیْعًا ط اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ o)(البقرۃ: 148) بار بار پڑھ کے حاضر کریں اور دعوت دیں اور مسلمان بنائیں۔

اس کے بعد گھر کے دیگر افراد پر مسلط جنات کو بھی اللہ کی مدد اور توفیق سے حاضر کریں اور مسلمان بنائیں۔آخر میں اللہ سے یہ دعا کریں کہ جس جادوگر نے آپ پر جادو کیا ہے اس کے تمام جنات حاضر ہو جائیں۔یعنی اب اس طریقے سے اللہ کی توفیق اور نصرت مانگتے ہوئے جادوگر کے جنات کو حاضر کریں اور انہیں بھی مسلمان بنائیں۔

یاد رکھیں کہ ان تمام جنات کو بلا کر مسلمان بنانا نہایت لازمی ہے لیکن اگر کوئی جن بہت زیادہ سرکشی کرے تو اسے قتل کریں اور کسی فتنے کو ہرگز باقی نہ چھوڑیں کیونکہ اگر گھر میں جنات موجود ہوں یا جادوگر کے پاس جنات ابھی باقی ہوں تو کچھ عرصے بعد وہ مزید جنات کو بھیجتا رہے گا۔اس لیے اس مسئلے کو جڑ سے ختم کیے بغیر سانس نہ لیں۔

جب تمام جنات مسلمان ہو جائیں تو انہیں جادوگر کے خلاف جہاد کرنے کی ترغیب بھی دے سکتے ہیں۔ ان کے سامنے آیات قتال پڑھیں۔ آیات کے معانی کے مطابق ان کو خود بخود نظر آنا شروع ہو جائے گا کہ جادوگر کے خلاف جہاد کرنا ان کی ذمہ داری ہے۔ اگر وہ لڑنے چلے جائیں تو ان کی مدد اور نصرت کے لیے آیات نصرت پڑھیں۔

آیات قتال

(اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا یُقَاتِلُوْنَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ وَالَّذِیْنَ کَفَرُوْا یُقَاتِلُوْنَ فِیْ سَبِیْلِ الطَّاغُوْتِ فَقَاتِلُوْٓا اَوْلِیَآءَ الشَّیْطٰنِ اِنَّ کَیْدَ الشَّیْطٰنِ کَانَ ضَعِیْفًاo) (النساء: 76)

(یٰٓاَیُّھَا النَّبِیُّ حَرِّضِ الْمُؤْمِنِیْنَ عَلَی الْقِتَالِ اِنْ یَّکُنْ مِّنْکُمْ عِشْرُوْنَ صٰبِرُوْنَ یَغْلِبُوْا مِائَتَیْنِ وَاِنْ یَّکُنْ مِّنْکُمْ مِّائَۃٌ یَّغْلِبُوْٓا اَلْفًا مِّنَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا بِاَنَّھُمْ قَوْمٌ لَّا یَفْقَھُوْنَo) (الانفال: 65)

(اِنْفِرُوْا خِفَافًا وَّثِقَالًا وَّجَاھِدُوْا بِاَمْوَالِکُمْ وَاَنْفُسِکُمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ ذٰلِکُمْ خَیْرٌ لَّکُمْ اِنْ کُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَo) (التوبۃ:41)

آیات نصرت

1۔ وَکَانَ حَقًّا عَلَیْنَا نَصْرُ الْمُؤْمِنِیْنَ۔ (الروم:47)

2۔ اِنَّ وَلِیِّیَ اللّٰہُ الَّذِیْ نَزَّلَ الْکِتٰبَ وَھُوَ یَتَوَلَّی الصّٰلِحِیْنَ (الاعراف:196)

3۔ اِنَّمَآ اَمْرُہٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَیْئًا اَنْ یَّقُوْلَ لَہٗ کُنْ فَیَکُوْنُ۔ (یس:82)

4۔ وَلِلّٰہِ جُنُوْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَکَانَ اللّٰہُ عَزِیْزًا حَکِیْمًا (الفتح:7)

## 5) ذہنی طریقہ

مثال کے طور پر ایک شخص کو جنسی خواب بہت زیادہ آ رہے ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ یہ جنات کی وجہ سے ہوتے ہیں تو وہ سونے سے پہلے جن سے بلند آواز میں، پُر اعتماد لہجے میں یوں بات کرے:

''میں جانتا ہوں اے جن کہ تم میرے خوابوں میں آ رہے ہو۔ یہ فطری نہیں ہے۔ ادھر آؤ میں تم سے بات کرنا چاہتا ہوں۔ اے وہ جن جو میرے خوابوں میں آتا ہے ادھر آؤ۔''

جب اس طرح بات کی جائے گی تو وہ جن آپ کی طرف آ جائے گا ان شاء اللہ، پھر آپ یہ آیت 30 بار پڑھیں۔

(وَمِنْ اٰیٰتِہٖٓ اَنْ خَلَقَ لَکُمْ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ اَزْوَاجًا لِّتَسْکُنُوْٓا اِلَیْھَا وَجَعَلَ بَیْنَکُمْ مَّوَدَّۃً وَّرَحْمَۃً) (الروم، آیت:21)

یہ آیت جب 30 بار پڑھی جائے گی تو جن جان لے گا کہ انسان اور جن کی شادی حرام ہے۔ اس کے بعد کہیں کہ اگر اب میں نے تمہیں خواب میں دیکھ لیا تو میں تمہیں قتل کر دوں گا۔ پھر اس عزم سے سو جائیں کہ اب اگر وہ آیا تو میں اسے قتل کر دوں گا۔ یہ طریقہ ان شاء اللہ اسے بھگا دے گا۔

اس طریقے سے آپ جن سے کسی بھی مسئلے پر بات کر سکتے ہیں۔ اپنے مسئلے سے مناسب آیت تلاش کریں، پھر اپنے ذہن کو فوکس کریں اور مذکورہ بالا عمل دوہرائیں۔ یاد رکھیں آیت کو کم از کم 30 بار دہرائیں۔ ان شاء اللہ اس طرح مسئلہ ختم ہو جائے گا۔

## سائیکو تھیریپی (Phsyco Therapy)

سائیکو تھیریپی کے ذریعے ماضی کی تلخ یادوں کا خاتمہ کیا جاتا ہے۔ ماضی کے تلخ واقعات کا بار بار یاد آنا اور ان سے پیدا شدہ غم اور دکھ مریض کو کمزور کرتے ہیں اور وہ جنات اور جادو کے حملوں کے لیے آسان شکار بن جاتا ہے۔

ان یادوں کے ذریعے پیدا شدہ کمزوری کو جب جادوگر کے جنات بھانپ لیتے ہیں تو اسی راستے سے حملہ آور ہوتے ہیں اور غلبہ پا لیتے ہیں۔ اگر کسی مریض کو ان یادوں کا بار بار سامنا کرنا پڑ رہا ہے تو ان کا علاج کرنا ہوگا۔

مریض اور علاج کرنے والا شخص کسی کمرے میں بیٹھ جائیں۔ مریض آنکھیں بند کر لے اور اسے کہا جائے کہ جو واقعہ اس کی زندگی میں سب سے زیادہ تلخ ہے اور جس کی یاد اسے بار بار آتی ہے اسے مکمل طور پر بیان کرے۔ علاج کرنے والا شخص صرف مریض کی بات کو توجہ سے سنے۔ مریض کے لیے اس واقعے کو مکمل طور پر بیان کرنا کافی مشکل ہوگا، ہو سکتا ہے اسے بار بار رونا آ جائے لیکن ضرور مکمل کرے۔ اس کے بعد واقعے کو بار بار دوہرائے یہاں تک کہ وہ درد محسوس نہ کرے اور اس پورے واقعے کو عام انداز میں بیان کرنا شروع کر دے۔ اس طریقے سے واقعہ سے منسلک درد کا خاتمہ ہو جائے گا ان شاء اللہ۔

لیکن ابھی تو ایک تلخ واقعے کا علاج ہوا ہے‘ اس طرح باقی تکلیف دہ واقعات کا بھی علاج کریں۔

عام طور پر اس طرح کے نفسیاتی مسائل کم مریضوں کو ہوتے ہیں‘ لیکن جن کو ہوں ان کا علاج نہایت ضروری ہے وگرنہ جنات اور جادو کا اثر ختم نہ ہوگا۔ اگر سائیکوتھیریپی خود کرنے سے قاصر ہیں تو کسی نیک ماہر نفسیات سے رجوع کریں اور علاج لازماً کروائیں۔

# جنات سے منسلک شرکیہ افعال

ہمارے معاشرے میں شرکیہ افعال بہت پھیل چکے ہیں۔ یہ انہی افعال کی نحوست ہے کہ جادوگروں کا دھندا خوب زور پکڑ چکا ہے اور وہ کھلے عام مسلمانوں پر حملے کر رہے ہیں۔ ذیل میں چند ایسے افعال بیان کیے جارہے ہیں جن میں یا تو بذاتِ خود شرک ہوتا ہے یا جنات کو خوش کرنے کے لیے انہیں انجام دیا جاتا ہے۔

## 1) جنات کے لیے چڑھاوے

اللہ کے نبی ﷺ نے فرمایا تھا کہ صدقہ کرنے سے بلائیں ٹلتی ہیں (مفہوم)۔ اس لیے صدقات زیادہ سے زیادہ کرنے چاہئیں۔ لیکن صدقے کے لیے جانور ذبح کر کے اس کا خون بکھیرنا لازمی نہیں نہ ہی کالے رنگ کے بکرے کو ذبح کرنا ضروری ہے۔ حقیقت میں یہ شرائط جنات کی طرف سے دی گئی ہوتی ہیں۔ ان کو کالا رنگ پسند ہوتا ہے۔ اگر ان کی شرائط کو پوری کرتے ہوئے قربانی کی جارہی ہے تو خواہ اللہ کا نام کتنی بار لے کر قربانی کریں یہ اللہ کے لیے نہیں ہوگی بلکہ جنات کے لیے ہوگی۔

اسی طرح مختلف مقامات پر کالے بکروں، کالی مرغیوں اور دودھ اور خوراک اور پیسوں کے چڑھاوے چڑھائے جاتے ہیں‘ موم بتیاں روشن کی جاتی ہیں تاکہ جنات کو راضی کیا جاسکے اور وہ ہمارے مسئلے حل کریں۔ ان تمام افعال سے مکمل گریز کریں۔

قربانی کر کے اس کا گوشت مستحقین میں بانٹ دینا ہی صدقہ نہیں بلکہ اس کی اور بہت سی شکلیں ہوسکتی ہیں جن کی تفصیل سورۃ التوبہ کی آیت 60 کی تفصیل میں دیکھی جاسکتی ہے۔ ہاں یہ ضرور ہے کہ جادو سے متاثر مریض اور اس کے گھر والوں کو زیادہ سے زیادہ صدقہ کرنا چاہیے۔ حقیقت یہ ہے کہ جتنی جلدی صدقے سے مصیبت ٹلتی ہے اتنا کم ہی کسی اور شے سے ٹلتی ہے۔

## 2) دعاؤں میں جنات کے ناموں کا استعمال

یہ چیز بھی ہمارے ہاں بہت پھیل چکی ہے۔ معاشرے میں پچھلے اکثر عامل حضرات جو دعائیں لکھ کر دیتے ہیں ان کے شروع میں قرآنی آیات و دعائیں وغیرہ تو ہوتی ہیں لیکن درمیان میں عجیب وغریب نام لکھے ہوتے ہیں۔ جیسے بدوح، قطمیر، اسرافایائیل، جلجلوت وغیرہ۔ ان کا دعویٰ ہوتا ہے کہ یہ عبرانی اسریانی وغیرہ میں اللہ تعالیٰ یا اولیاء کے نام ہیں تو یہ دجل ہے۔ دراصل آپ کو علم بھی نہیں ہوتا اور اس طرح جنات کو پکارا جارہا ہوتا ہے۔ یہ نام جنات کے ہوتے ہیں۔

یاد رکھیں کوئی شخص خواہ بظاہر کتنا ہی نیک اور متقی ہو اگر ایسی دعا دے جس میں عجیب و غریب نام ہوں جس کا مطلب سمجھنے سے آپ قاصر ہوں تو ہرگز نہ لیں۔ ہمارے لیے وہ دعائیں کافی ہیں جو قرآن وسنت سے ہیں۔ دیگر دعائیں اس شرط کے ساتھ قابل قبول ہیں جب ان میں عجیب وغریب نام نہ ہوں، معانی سمجھ میں آتے ہوں اور ہر طرح کے شرک سے پاک ہوں۔ شریعت میں شرک سے بچنے کا بھی حکم ہے اور مظنۃ الشرک (یعنی جہاں شرک کا شبہ ہو) سے بچنے کا بھی حکم ہے۔

لوگ دعویٰ کرتے ہیں کہ یہ خاص دعائیں بہت طاقتور ہوتی ہیں اور ان کے مانگنے سے مسئلہ فوری طور پر حل ہوجاتا ہے۔ لیکن کیا وہ کلام پاک سے اور سنت سے ثابت شدہ دعاؤں سے بھی زیادہ طاقتور ہیں؟ جی نہیں۔ اس طرح فوری قبول ہوجانے والی عجیب وغریب دعاؤں میں دراصل جنات فوری مدد کرتے ہیں۔ اگر شرک کر کے ابدی جہنم حاصل کر لی اور دنیا میں کسی مسئلے کو فوری حل کروالیا تو یقیناً یہ نہایت گھاٹے کا سودا ہے۔

اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ کی دعائیں قبول ہوں تو تقویٰ اختیار کریں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

(اِنَّمَا یَتَقَبَّلُ اللّٰہُ مِنَ الْمُتَّقِیْنَ) (المائدہ: 27)

’’اللہ صرف تقویٰ اختیار کرنے والوں سے قبول فرماتا ہے۔‘‘

ہمارے دین میں شارٹ کٹس نہیں ہیں کہ آپ تقویٰ تو اختیار نہ کریں لیکن ایسی دعائیں

ڈھونڈیں جو دین کے خلاف بھی نہ ہوں اور طاقتور اور جلدی قبول ہونے والی بھی ہوں۔ اس معاملے میں بہت محتاط رہیں۔ مشکوک اور ناقابل فہم الفاظ والی دعاؤں کو چھوڑ دیں۔

## 3) حفاظتی کڑے، انگوٹھیاں اور ہار

ایسی تمام چیزیں دراصل شرک سے بنائی گئی ہوتی ہیں۔ ان سے منسلک جنات ہوتے ہیں جو ہوسکتا ہے کسی موقع پر انسان کی مدد کردیں لیکن شرک کے ذریعہ حاصل کردہ مدد اوّل تو ناقص ہوتی ہے، دوسرا جب دین تباہ کرلیا تو اس سے بڑا اور نقصان کیا ہوسکتا ہے۔ حفاظت کے لیے مسنون دعاؤں پر مشتمل حفاظتی حصار کریں۔ وہ اللہ آپ کی حفاظت کرے گا جو تمام جنات کا خالق ہے۔

## 4) شرکیہ تعویذ

آج معاشرے میں پھیلے تعویذات کی غالب اکثریت کھلے شرک سے بنائی جاتی ہے۔ ان میں عجیب وغریب نام لکھے جاتے ہیں، چوکھٹے اور آڑھی ترچھی لکیریں کھینچی جاتی ہیں جن سے مقصود صرف ایک ہوتا ہے: جنات سے مدد طلب کرنا، تاکہ مشکل وقت پر جن آ کر اس شخص کی حفاظت کرے جس نے تعویذ پہنا ہوا ہو۔ تعویذ پر آیات بھی لکھ دی جاتی ہیں تاکہ لوگوں کو تسلی رہے کہ یہ کام غیر اسلامی نہیں ہے۔ دھوکہ اور دجل اپنی آخری حدوں پر جا کر ان عاملین کے ہاں پایا جاتا ہے۔

تعویذ اگر صرف قرآنی آیات اور مسنون دعاؤں پر مشتمل ہوں پھر فقہ شافعی اور حنفی کے علما کے ہاں جائز ہے۔ فقہ مالکی اور حنبلی میں تو قرآنی آیات اور مسنون دعاؤں پر مشتمل تعویذ بھی دینا جائز نہیں۔ لیکن امت کے تمام علماء کا اس پر اتفاق ہے کہ قرآنی آیات اور دعاؤں کے علاوہ تمام تعویذ جائز ہی نہیں ہیں۔ خاص طور پر جن میں شرکیہ الفاظ کے ذریعے اور جنات کے عجیب وغریب ناموں کے ذریعے مدد طلب کی جارہی ہو وہ کھلا شرک اور صریحاً حرام ہیں۔

## خلاصہ

خلاصہ یہ ہے کہ تمام شرکیہ افعال سے بچیں۔ اللہ سے تعلق مضبوط کریں اور اسی سے دعائیں مانگیں۔ اگر ایک شخص شرک کو ترک نہیں کرتا تو قرآن کے ذریعے اس کی بیماری کا علاج ناممکن ہے۔ قرآن تو ایمان والوں کے لیے شفا ہے:

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا ○ (الاسراء:28)

"اور ہم نے قرآن نازل کیا ہے جو شفا اور رحمت ہے ایمان والوں کے لیے اور ظلم کرنے والوں کو خسارے کے علاوہ کسی شے میں نہیں بڑھاتا۔"

اس لیے ہر قسم کے شرک سے مکمل طور پر اجتناب کریں۔ جنات سے حفاظت طلب کرنا ایک پرانا مرض ہے۔ قرآن میں اس کی طرف یوں اشارہ کیا گیا ہے:

وَّاَنَّهٗ كَانَ رِجَالٌ مِّنَ الْاِنْسِ يَعُوْذُوْنَ بِرِجَالٍ مِّنَ الْجِنِّ فَزَادُوْهُمْ رَهَقًا ○ (الجن:6)

اس کا ترجمہ مفسرین نے دو طرح سے کیا ہے۔

i) "اور یہ کہ انسانوں میں سے کچھ لوگ، جنات میں سے کچھ لوگوں کی پناہ طلب کیا کرتے تھے۔ پس (یہ پناہ مانگ کر) انسانوں نے جنات کو سرکشی اور تکبر میں بڑھا دیا۔" (رھق۔ **الطغیان والتکبر**)۔

ii) "اور یہ کہ انسانوں میں سے کچھ لوگ، جنات میں سے کچھ لوگوں کی پناہ طلب کیا کرتے تھے۔ پس (یہ پناہ دے کر) جنات نے انسانوں کو گناہوں اور محرم رشتوں سے زنا میں بڑھا دیا۔" **(رھق۔ الاثم وغشیان المحارم) (التفسیر القرطبی)**

یعنی اگر جنات سے حفاظت لی جارہی ہے تو ہوسکتا ہے وہ آپ کے کچھ کام آ جائیں لیکن جو نقصان پہنچائیں گے وہ بہت زیادہ ہوگا۔ حقیقی حفاظت مسنون اذکار، تلاوت کا اہتمام اور گناہوں کو ترک کرنے سے ہوگی۔ حفاظتی حصار اور منزل پڑھنے کا روزانہ اہتمام کریں۔ یہ دونوں چیزیں مضمون کے آخر میں ہیں۔

## جادوگر اور جادو کروانے والے سے انتقام

اپنی ذات کے لیے کبھی انتقام نہ لینا رسول اللہ ﷺ کی سنت ہے۔ جب رسول اللہ ﷺ پر جادو کیا گیا تو آپ ﷺ نے یہودی جادوگر سے انتقام نہیں لیا تھا۔ اس لیے آپ بھی جادوگر سے انتقام نہ لیں بلکہ اس کی ہدایت کی دعا کرتے رہیں۔ اگر موسیٰؑ کے مقابلے پر آنے والے فرعون کے بدترین جادوگر توبہ کر کے ایمان لا سکتے ہیں تو آج کے جادوگر تو ان سے کہیں چھوٹے ہیں۔ لہٰذا ہر وقت ان کی ہدایت کی دعا مانگتے رہیں۔ یہ دعا دوران علاج بھی

مانگتے رہیں اور شفایابی کے بعد بھی۔ جس اللہ نے موسیٰؑ کے جادوگروں کو ہدایت دی تھی وہ آج کے جادوگروں کو بھی ہدایت دینے پر قادر ہے۔

لیکن بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ مریض جب جادو کا علاج کروالیتا ہے اور اللہ کی رحمت سے شفایاب ہوجاتا ہے تو جادوگر دوبارہ جادو کرتا ہے۔ مریض پھر علاج کرتا ہے اور شفایاب ہوتا ہے لیکن جادوگر دوبارہ جادو کرتا ہے۔ یعنی وہ بار بار حملوں پر تل جاتا ہے۔ ایسی صورت میں جادوگر سے زبردست انتقام لینا لازمی ہے وگرنہ وہ ہر بار علاج کے بعد دوبارہ جادو کرتا رہے گا اور یہ سلسلہ ختم نہ ہوگا۔

جو شخص بار بار تکلیف میں مبتلا ہو رہا ہو اسے یہ کام خود کرنا ہوگا کیونکہ اللہ تعالیٰ مظلوم کی دعا سب سے جلدی قبول کرتا ہے۔ اس کے علاوہ اس کے گھر والے بھی یہ کام کریں۔ ان شاء اللہ اس کا نتیجہ بہت جلد دیکھ لیں گے۔

## طریقہ کار

اس کا طریقہ کار یہ ہے کہ عشاء کی نماز کے بعد یا رات کے آخری پہر میں گیارہ رکعت نماز پڑھیں۔ یعنی دو دو نفل کرتے ہوئے دس رکعات اور آخر میں ایک وتر۔ ہر رکعت میں سورۃ الفاتحہ کے بعد 100 مرتبہ یہ آیت اس کے معانی کو ذہن میں رکھتے ہوئے پڑھیں اور ساتھ ساتھ ذہن میں تصور کریں کہ اس کا عذاب جادو کرنے اور کروانے والے پر نازل ہو رہا ہے۔ آپ کو جادو کرنے والے شخص کے بارے میں جاننے کے لیے خود تحقیق کرنے کی ضرورت نہیں ہے اور نہ ہی کسی کا نام لینے کی ضرورت ہے۔ اللہ تعالی کی ذات بخوبی جانتی ہے کہ کون حملے کررہا ہے اس لئے بس اللہ سے دعا مانگیں کہ وہ جو بھی ہے خواہ جن ہے یا انسان اس پر اپنا عذاب نازل فرما۔ اس طریقے سے آپ بدظنی کے گناہ سے بھی محفوظ رہیں گے اور حقیقی جادوگر پر انشاءاللہ عذاب بھی نازل ہوگا۔

رَبَّنَآ اٰتِهِمْ ضِعْفَيْنِ مِنَ الْعَذَابِ وَالْعَنْهُمْ لَعْنًا كَبِيرًا ○ (احزاب:68)

''اے ہمارے رب! تو انہیں دوگنا عذاب دے اور ان پر بہت بڑی لعنت نازل فرما۔''

یوں گیارہ رکعتوں میں آپ یہ آیت 1100 مرتبہ پڑھیں گے۔ یہ پڑھتے ہوئے آپ کو اندازاً تین سے چار گھنٹے لگیں گے۔ اگر آپ کا خیال ہے کہ یہ بہت زیادہ ہے تو یہ یاد رکھیں

جادوگر جادو کرنے کے لیے جتنی محنت اور ریاضت کرتا ہے یہ اس کا عشر عشیر بھی نہیں ہے۔ میں یہاں صرف مثال کے طور پر ایک واقعہ نقل کرتا ہوں جو شیخ عبدالروف بن حلیمہ نے سنایا تھا۔

شیخ کہتے ہیں کہ میرے پاس ایک لڑکا علاج کے لیے آیا۔ وہ دین پر چلنے والا نہیں تھا اور لڑکیوں سے تعلقات قائم رکھنے والا تھا۔ اس پر دو لڑکیوں نے جادو کر رکھا تھا اور وہ ان دونوں کے درمیان ٹینس بال بن کر رہ گیا تھا۔ ایک رات کا واقعہ سناتا ہے کہ میں ایک لڑکی کے پاس تھا' جیسے ہی صبح ہوئی مجھے یوں محسوس ہونے لگا کہ میں دوسری لڑکی کے پاس نہ گیا تو مرجاؤں گا۔ وہ لڑکی وہاں سے 200 میل کے فاصلے پر رہتی تھی۔ میں جیسے تیسے فوراً اس کی طرف نکل کھڑا ہوا۔ وہاں پہنچ کر اس سے ملا ہی تھا کہ مجبور ہو کر واپس پہلی لڑکی کی طرف آ گیا۔ جب پہلی لڑکی کے پاس آیا تو کہنے لگی: تم نے ان لوگوں کو دیکھا تھا وہ کس حالت میں تھے؟ میں نے کہا: نہیں' میں پوری طرح اپنے حواس میں نہ تھا۔ وہ کہتی کہ وہ لڑکی، اس کی ماں اور بہن یہ تینوں پوری رات گھر میں برہنہ رقص کرتی رہی تھیں تاکہ جادو کو مزید طاقتور کریں اور شیطان سے خصوصی مدد حاصل کرسکیں۔

یہ تو صرف ایک واقعہ ہے وگرنہ جادوگروں کے ہاں پوری پوری رات انتہائی مشکل اور قبیح کام کرنا ایک معمول ہے۔ وہ شیطان کو خوش کرنے اور اس سے مدد حاصل کرنے کے لیے کسی بھی حد تک چلے جاتے ہیں جبکہ ہم اللہ کے سامنے ایک رات حالت نماز میں گزارنے پر راضی نہیں ہوتے۔ اللہ کے نبی ﷺ اور صحابہ کرام کا لازمی معمول ہوا کرتا تھا کہ رات کا ایک حصہ اللہ کے سامنے عبادت میں دعائیں مانگنے میں گزارتے تھے۔ رات کے آخری حصے میں اللہ تعالیٰ آسمان دنیا پر نزول فرماتے ہیں اور وہ وقت خاص طور پر دعاؤں کی قبولیت کا ہے۔ اس لیے جب آپ پر بار بار حملے ہو رہے ہوں اور آپ کے گھر والوں کو بھی معاف نہ کیا جا رہا ہو، جادوگر اور جادو کروانے والا شخص شیطان کی مدد سے وار کر رہا ہے تو آپ کو اللہ سے مدد مانگتے ہوئے بھرپور اور طاقتور جوابی حملہ کرنا چاہیے تاکہ شیطان اور اس کے دوستوں کو پتہ چل جائے کہ ایمان والے لاوارث نہیں ہوتے۔ ایسا نہیں ہے کہ ان کا شیطان تو ان کی مدد کرتا رہے اور ہمارا اللہ ہماری مدد ہی نہ کرے۔ نہیں' اللہ کی قسم ایسا نہیں ہے۔ اللہ تو قرآن میں کہتے ہیں:

وَكَانَ حَقًّا عَلَيْنَا نَصْرُ الْمُؤْمِنِينَ (الروم:47)

''ہم پر مومنوں کی مدد کرنا لازم ہے۔''

قَدْمَكَرَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ فَاَتَى اللّٰهُ بُنْيَانَهُمْ مِّنَ الْقَوَاعِدِ فَخَرَّ عَلَيْهِمُ السَّقْفُ مِنْ فَوْقِهِمْ وَاَتٰيهُمُ الْعَذَابُ مِنْ حَيْثُ لَا يَشْعُرُوْنَ ( النحل:26)

''ان سے پہلے بھی بہت سے لوگ (حق کو نیچا دکھانے کے لیے) ایسی ہی مکاریاں کر چکے ہیں، تو دیکھ لو کہ اللہ نے ان کے مکر کی عمارت جڑ سے اکھاڑ پھینکی اور اس کی چھت اوپر سے ان کے سر پر آ رہی اور ایسے رخ سے ان پر عذاب آیا جدھر سے اس کے آنے کا ان کو گمان تک نہ تھا۔''

اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْآ اَوْلِيٰٓئُهُمُ الطَّاغُوْتُ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ٥ (البقرۃ: 257)

''جو لوگ ایمان لاتے ہیں، ان کا حامی و مددگار اللہ ہے اور وہ ان کو تاریکیوں سے روشنی میں نکال لاتا ہے۔ اور جو لوگ کفر کی راہ اختیار کرتے ہیں، ان کے حامی و مددگار طاغوت ہیں اور وہ انھیں روشنی سے تاریکیوں کی طرف کھینچ لے جاتے ہیں۔ یہ آگ میں جانے والے لوگ ہیں، جہاں یہ ہمیشہ رہیں گے۔''

## جادو اور جادوگر کے خاتمے کی خصوصی دعا

ذیل میں وہ دعا نقل کی جا رہی ہے جسے سعودی عرب میں جدہ شہر کی جامع السلیمان کے امام اور خطیب شیخ خالد الحبشی نے خاص طور پر جادو کے خاتمے اور جادوگروں کے خلاف بطور بددعا لکھا ہے۔ اس دعا کے الفاظ انتہائی سخت ہیں اور جادوگر کے خلاف حملہ میں ان کی تاثیر برق کی سی ہے۔ دعا کے الفاظ صرف عربی میں نقل کیے جا رہے ہیں تاکہ اہل علم ہی ان سے حقیقی فائدہ اٹھا پائیں کیونکہ جوابی ردعمل جو جادوگر کی جانب سے ہوسکتا ہے اسے شاید کمزور انسان برداشت نہ کر پائیں۔ یاد رہے کہ اس میں جادو کی مختلف اقسام کا نام لے کر ان کے اثرات کے خاتمے کی دعا کی گئی ہے اور ساتھ ہی جادو کرنے والے کے خلاف بدترین اور شدید ترین بددعائیں بھی کی گئی ہیں۔ یہ بددعائیں بھی انتقام کا حصہ ہیں اور جب جادوگر بار بار حملوں پر تل جائے تو ہی انہیں آخری چارے کے طور پر استعمال کرنا چاہیے' وگرنہ معافی کا راستہ یقیناً زیادہ بہتر اور مسنون ہے۔ یہ دعا شیخ خالد الحبشی نے اپنی آواز میں ریکارڈ بھی کروائی ہے۔ جسے سننا اور ساتھ آمین کہنا بھی جادوگر سے انتقام اور مریض کی شفاء کا باعث ہوگا۔ انشاء اللہ۔

ڈاؤنلوڈ ربط tinyurl.com/ndyy3yz

الحمد لله رب العالمين اللهم لك الحمد كله دقه وجله علانيته وسره اللهم لك الحمد يا من توحَّدت بالملك والملكوت وتفرّدت بالعظمة والجبروت ملكت فقهرت وخلقت فأمرت لا تحول ولا تزول لا تغيب ولا تفوت قائم بنفسك سبحانك أنت الواحد العظيم في جلاله وقدسه القادر العليم بأحوال جنه وإنسه الكبير المتعال العالم بكل حال سبحانك أنت المتكبر ذو الجلال والإكرام نحمدك سبحانك بحمد الأنبياء والأولياء والصالحين والملآئكة المقربين اللهم إنّا نحمدك بما تحب أن تسمع من عبادك حمداً اللهم نحمدك حمداً كثيراً اللهم صل وسلم وبارك على عبدك ونبيك محمدٍ وعلى آله وأصحابه الطيبين الطاهرين اللهم أنت أكبر كبيراً.

اللهم أنت أكبر كبيراً اللهم لك الحمد كثيراً اللهم إنا نسبحك بكرة وأصيلاً اللهم أنت العالم بكل حال اللهم منزّل الكتاب ومجريَ السحاب هازم الأحزاب شديد العقاب سريع الحساب اللهم احصِ السحرة وأعوانهم عدداً

اللهم منزّل الكتاب ومجريَ السحاب هازم الأحزاب شديد العقاب سريع الحساب اللهم احصِ السحرة وأعوانهم عدداً

اللهم احصِ السحرة وأعوانهم عدداً

اللهم واقتلهم بدداً

اللهم ولا تغادر منهم أحداً

اللهم قتّل السحرة وأعوانهم أجمعين

اللهم إنّا نجعلك في نحورهم

اللهم إنّا نعوذ بك من شرورهم اللهم إنّا نعوذ بك من اسحارهم وعقدهم

وربطهم ياقوي يامتين

اللهم إنّا ونعوذ بك من اسحارهم وعقدهم وربطهم

اللهم أنزل عليهم بأسك الشديد اللهم أنزل عليهم بأسك الشديد اللهم

أنزل عليهم بأسك الشديد الذي لا يُردُّ ولا يُصدُّ ولا يقدر على دفعه أحد

اللهم أهلك أقواهم اللهم أهلك أعتاهم اللهم أهلك أمكرهم وأكبرهم

اللهم هلك أمكرهم وأكبرهم وأدهاهم وأخفاهم

اللهم اهلك أعلمهم بالسحر وأشدّهم وأقواهم سحراً

اللهم اهلك كل جبار عنيد اللهم اهلك كل جبار عنيد اللهم اهلك كل جبار

عنيد شيطان متكبر مريد

اللهم اهلك من تسلطوا بالسحر على عبادك عددا اللهم اقتلهم بددا فانهم لا

يعجزونك

اللهم عليك بكل ملك ساحر من الجان بسحره المستمر تسلط

اللهم إنا نجعلك في نحروهم ونعوذ بك من شرِّورهم إكفناهم بما شئت

وكيف شئت

اللهم اهلك من تسلّطوا بالسحر على عبادك عدداً، اللهم واقتلهم بدداً،

ولا تغادر منهم أحداً، فإنهم لا يعجزونك،

اللهم وأهلكهم هلاك عادٍ وثمود

اللهم اجعل عاليهم سافلهم كقوم لوط

اللهم وأرجمهم بحجارة اللهم وأرجمهم بحجارة اللهم وأرجمهم

بحجارة اللهم وأرجمهم بحجارة من سجيل منضود مسومة من عندك من

الشياطين غير بعيد

اللهم وأرسل عليهم ريحاً صرصراً

اللهم أرسل عليهم ريحاً صرصراً في يوم نحسٍ مستمر

اللهم اجعلهم كأعجاز نخلٍ منقعر

اللهم أهلكهم بالطاغية

اللهم لا تجعل لهم من باقية

اللهم سلط عليهم جنداً من جندك

وملائكةً من عندك

اللهم أنزل عليهم رجزك الأليم

وعذابك الشديد

اللهم سلط عليهم جنداً من جندك وملائكة من عندك يسومونهم سوء

العذاب

يضربون وجوههم وأدبارهم، وأذقهم عذاب الحريق

اللهم أنزل عليهم رجزاً من السماء، اللهم وأغرقهم وأطبق عليهم كقوم

فرعون الماء

اللهم أرسل عليهم أنجماً ثاقبة وشهباً حارقة وشهباً حارقة وصواعق قاتلة

مدمرة

اللهم انزل عليهم بأسك الشديد

اللهم زلزلهم زلزالاً شديداً

واكبتهم والعنهم لعناً كبيراً

اللهم اقتل من سحر وطغى وبغى وكان لآياتك عنيدا

اللهم ارهقه صعوداً

اللهم اجعل النجوم عليهم رجوماً

والزّقوم لهم طعاماً

واسقهم حميماً

اللهم ألق في قلوبهم الرعب

وفزّعهم وحل بينهم وبين مايشتهون

اللهم قتلهم تقتيلاً وحرّقهم تحريقاً

اللهم صبّ من فوق رؤوسهم الحميم

اللهم واصهر به مافي الأرحام والظهور والأيدي والأرجل والعورات والبطون

اللهم احرقهم بنار تأتيهم بغتة فتبهتهم لا يستطيعون ردها عن وجوههم وأجسادهم

واجعلهم حصيداً خامدين

اللهم صب عليهم العذاب صباً

اللهم لا تبقِ منهم أحداً أبداً

اللهم صب عليهم سوط عذاب

اللهم كن لهم بالمرصاد

اللهم اجعلهم كهشيم محتظر

للهم إجعل في أعناقهم وأيديهم وأرجلهم سلاسل وأغلالاً وسعيراً

اللهم عليك بمن أدبر واستكبر وعبس للحق وبسر وحسد وعقد وربط وسحر

اللهم واصله سقر ولا تبقِ منه ولا من جنده ولا تذر

اللهم واخسف بهم الأرض

وأرسل عليهم حاصباً من السماء

واقطع عنهم أسباب الحياة

وأنزلهم من صياصيهم

وأخرجهم من حصونهم وبيوتهم أذلّة صاغرين

اللهم واكسر ملكهم واقصم ظهورهم واكسر شوكتهم وعطّل أسلحتهم

ومايستخدمونه في أسحارهم ضد المسلمين

اللهم أبطل أسحارهم أينما كانت وكيفما كانت

اللهم عليك باليهود والنصارى ومن شايعهم وأعانهم من السحرة ياقوي يامتين

بسم الله يبطل كل سحر

بسم الله يبطل كل سحر مأكول

بسم الله يبطل كل سحر مشروب

بإسمك اللهم أبطل كل سحر مأكول مشروب

بسم الله يبطل كل سحر معقود

بسم الله يبطل كل سحر مرشوش

بسم الله يبطل كل سحر مدفون

بسم الله يبطل كل سحر محروس

سم الله يحرق كل سحر محروس

اللهم ابطل كل سحر مدفون عند البيوت

بسم الله يبطل كل سحر مدفون تحت الاعتاب

اللهم ابطل كل سحر مدفون في القبور

اللهم ابطل كل سحر في قبر

اللهم ابطل كل سحر في ميت في قبر

اللهم ابطل كل سحر منثور

اللهم ابطل كل سحر في عطر او بخور

اللهم ابطل كل سحر مشموم في عطر او بخور

اللهم ابطل كل سحر مكتوب

اللهم ابطل كل سحر بدم مكتوب

اللهم ابطل كل سحر بدم كتبوه

اللهم ابطل كل سحر بحروف او ارقام او جداول كتبوه

اللهم ابطل كل سحر من شمس المعارف كتبوه ونقلوه

اللهم ابطل كل سحر سفلي

اللهم ابطل كل سحر قديم قوي خفي

اللهم ابطل سحر الكواكب والنجوم

اللهم ابطل سحر عباد الكواكب والنجوم

اللهم ابطل كل اسحار اليهود

اللهم ابطل كل اسحار اليهود والنصارى والبوذيين والهندوس انك انت

القوي العزيز

اللهم ابطل كل سحر في كنيسة عقدوه

اللهم ابطل كل سحر على صورة صنعوه

اللهم ابطل كل سحر في تمثال صنعوه

اللهم ابطل كل سحر في تماثل بابر ودبابيس صنعوه

اللهم ابطل كل سحر في تمثال

اللهم ابطل كل سحر في تمثال ربطوه

اللهم ابطل كل سحر في تمثال دفنوه

اللهم ابطل كل سحر في خيط عقدوه

اللهم ابطل كل سحر في خيوط عقدوه

اللهم ابطل كل سحر معقود مربوط

اللهم ابطل كل سحر من اجزاء الحيوان صنعوه

اللهم ابطل كل سحر في شعر عقدوه

اللهم ابطل كل سحر من اثار المسحور صنعوه

اللهم ابطل كل سحر من ملابس المسحور ربطوه وعقدو

اللهم ابطل كل سحر بدم كتبوه

اللهم ابطل كل سحر بدم امراءة كتبوه

اللهم ابطل كل سحر بدم امراءة صنعوه

اللهم ابطل كل سحر بذهب او فظة او نحاس او زئبق صنعوه

اللهم ابطل كل سحر بزئبق استجلبوا به الشياطين

اللهم ابطل سحر الاروح

اللهم ابطل سحر قلب العقول

اللهم ابطل سحر الجنون

اللهم ابطل سحر تفريق الازواج

اللهم ابطل سحر الطلاق

اللهم ابطل اسحار الطلاق والفرقة والبغضاء

اللهم ابطل سحر البغضاء

اللهم واجعل في سحر الطلاق زيادة في المحبة

اللهم واجعل في سحر تفريق الازواج زيادة في المحبة والمودة

اللهم ابطل اسحار المحبة

اللهم ابطل اسحار المحبة المحرمة

اللهم ابطل اسحار الزنا

اللهم ابطل اسحار الوقوع في الزنا

اللهم ابطل اسحار التسخير والجلب والمحبة

اللهم ابطل كل سحر على القلوب

اللهم ابطل كل سحر يغير القلوب

اللهم ابطل عقد المحبة

اللهم ابطل سحر تعطل الزواج

اللهم ابطل سحر العنوسة

اللهم ابطل سحر البوار

اللهم ابطل سحر صرف الازواج
اللهم ابطل اسحار الجان
اللهم ابطل اسحار العاشق
اللهم ابطل سحر العاشق
اللهم ابطل سحر العاشق من الجان
اللهم ابطل اسحار المرض
اللهم ابطل اسحار السرطان
اللهم ابطل اسحار الجنون
اللهم ابطل سحر الجنون
اللهم ابطل سحر الوسوسة
اللهم ابطل سحر عدم الانجاب
اللهم ابطل سحر الاسقاط
اللهم ابطل سحر العقم
اللهم ابطل اسحار العقم و النزيف
اللهم ابطل اسحار النزيف
اللهم حل كل عقد في الارحام
اللهم حل كل عقد و ربط شديد في الارحام
اللهم احرق ما في الارحام من عقد و سدد
اللهم ابطل سحر ربط الازواج
اللهم حل كل ربط على الازواج
اللهم حل كل ربط على العورات
اللهم ابطل سحر الازواج
اللهم ابطل اسحار البغضاء
اللهم ابطل سحر تعطيل العمل

اللهم ابطل سحر الخسارة
اللهم ابطل سحر تبديد الاموال
اللهم ابطل اسحار الفقر
اللهم ابطل اسحار الكفر
اللهم ابطل كل سحر يصد عن الالتزام
اللهم ابطل كل سحر يصد عن الاستقامة
اللهم ابطل كل سحر يصد الحجاب
اللهم ابطل كل سحر يصد عن القران
اللهم ابطل كل سحر يصد عن الاسلام
اللهم ابطل اسحار الكفر و الفجور
اللهم ابطل اسحار الشك
اللهم ابطل اسحار القتل و الهلاك
اللهم ابطل سحر القتل و الانتقام و الهلاك
اللهم ابطل اسحار السرقة و الابتزاز
اللهم ابطل سحر السرقة و الابتزاز
اللهم ابطل كل سحر مستمر
اللهم ابطل كل سحر مستمر يجدد
اللهم ابطل كل سحر تم بالعيون
اللهم ابطل كل سحر تم بنظرة
اللهم ابطل كل سحر من عين الساحر تم
اللهم ابطل كل سحر قوي
اللهم ابطل كل عقدة
اللهم ابطل كل عقدة في الاجساد
اللهم احرق كل عقدة و حل كل عقدة

اللهم ابطل اكبر العقد

اللهم حل اكبر العقد

اللهم حل اكبر عقدة تفرعت منها العقد

اللهم اقلب السحر على من سحر

اللهم ابطل سحر الاسر

اللهم ابطل كل سحر اصله في الام او الاب

اللهم ابطل كل سحر خفي قوي

اللهم ابطل كل سحر غار في الاجواف

اللهم اقلب السحر على من سحر

اللهم اذق الساحر الم سحره

اللهم اجعل عاقبة امره خسران

اللهم اقلب السحرة على اعوانهم

اللهم اقلب السحرة على اعوانهم وسحرتهم

اللهم اقلب اعوان السحرة خائبين

اللهم رد كيدهم في نحورهم اللهم اخرجهم من الاجساد اذلة صاغرين

اللهم انصر عبدك وامتك

اللهم انصر كتابك ودينك وسنة نبيك عليه الصلاة والسلام

اللهم افتح لعبدك فتحا مبينا

اللهم اشفه شفاء لا سقم بعده

اللهم انزل الشفاء اللهم ارفع كل الداء اللهم اشفهم بشفاك واحجر عنهم

اذاك اللهم انت الشافي لا شفاء الا شفاك شفاء لا يغادر سقما

اللهم لا يبطل السحر الا انت سبحانك

ولا يحل العقد الا انت سبحانك

اللهم ماتم السحر الا باذنك وبعلمك ولا يبطل الا باذنك وقدرتك

اللهم ابطل الاسحار كلها

اللهم ابطل الاسحار كلها خفيها وقويها قديمها وجديديها

اللهم ابطل الاسحار التي فيهم تعقدت

اللهم ابطل الاسحار الكثيرة التي فيهم تنوعت

اللهم ابطل اسحار الاسر

اللهم ابطل سحر تفريق الاسر

اللهم ابطل سحر تدمير لاسر

اللهم ابطل سحر الاقارب

اللهم ابطل اسحار الاقارب

اللهم ابطل كل سحر من الاقارب

اللهم ابطل كل سحر توارثوه

اللهم ابطل كل سحر توارثه الابناء من الاباء والامهات والاجداد

اللهم ابطل كل سحر ممتد

اللهم ابطل اسحار الارق

اللهم ابطل اسحار الفشل

اللهم ابطل كل سحر يعطل عمله وفعله

اللهم ابطل كل سحر انسى

اللهم ابطل سحر شرود الاذهان

اللهم ابطل سحر النسيان

اللهم ابطل اسحار العمى

اللهم ابطل كل سحر على الكلى

اللهم ابطل كل سحر لفساد الاجساد صنعوه

اللهم ابطل مافي البيوت

اللهم ابطل مافي البيوت من اسحار خفية

اللهم ابطل مافي البيوت من سحر اخفوه
اللهم ابطل كل سحر في البيوت
اللهم احرق مافي البيوت من اسحار محروسة
اللهم ابطل كل سحر في بيت من سحر
اللهم ابطل كل سحر في بيوت السحرة
اللهم ابطل كل سحر في البحر رموه
اللهم ابطل كل سحر في البحر ادخلوه
اللهم احرق مافي البحر من اسحار المسلمين
اللهم احرق مافي الانهار من اسحار المسلمين
اللهم احرق ماعلى شاطئ البحر من اسحار دفنوها
اللهم ابطل كل سحر في طير ربطوه
اللهم ابطل كل سحر في شجر ربطوه
اللهم ابطل كل سحر في شجرة علقوه
اللهم ابطل كل سحر من الاثار صنعوه
اللهم ابطل كل سحر من معدن صنعوه
اللهم ابطل كل سحر من خشب صنعوه
اللهم ابطل كل سحر منقوش
اللهم ابطل كل سحر مرسوم
اللهم ابطل سحر الطلاسم
اللهم ابطل كل سحر محروس
اللهم ابطل مافي البطون
اللهم اخرج مافي البطون
اللهم قطع مافي البطون وحرق مافي البطون
اللهم اخرج ممافي البطون والارحام

اللهم احرق ماعلى الصدور
اللهم ابطل كل سحر على القوى
اللهم حل كل مسحور
اللهم حل كل مربوط
اللهم ياحي ياقيوم برحمتك نستغيث انت عضدنا وانت نصيرنا بك نحول
وبك نصول وبك نقاتل اللهم انا نجعلك في نحور السحرة
اللهم انا نجعلك في نحور السحرة وخدامهم وحراسهم وكبرائهم
اللهم إنا نعوذ بك من شرورهم
ومن عقدهم واسحارهم واسلحتهم
اللهم ابطل كل سحر مرشوش
اللهم ابطل كل سحر استغاثوا فيه بملوك الجان
اللهم ابطل كل سحر على المبايض والارحام
اللهم ابطل كل سحر في جثث وعظام
اللهم ابطل كل سحر في الجمام صنعوه
اللهم ابطل كل سحر ملموس
اللهم ابطل كل سحر ملبوس
اللهم ابطل كل سحر في المصافحة تم
اللهم ابطل كل سحر عبر الهاتف صنعوه
اللهم ابطل كل سحر من بلد بعيد صنعوه
اللهم ابطل كل سحر بأية معكوسة
اللهم ابطل كل سحر امتهنوا فيه كتابك
اللهم ابطل كل سحر امتهنوا فيه كتابك بأية حرفوها
اللهم ابطل كل سحر حركته الرياح
اللهم ابطل كل سحر في جبل

اللهم ابطل كل سحر في جبل في غار
اللهم انا نعوذ بك من غدرهم ومكرهم
اللهم انا نعوذ بك من حقدهم وحسدهم
اللهم انا نعوذ بك من من شدة بطشهم وتربصهم ومتابعتهم وتجديدهم
اللهم انا نعوذ بك من صبرهم وصبر شياطينهم واستماتتهم
اللهم انا نعوذ بك من استماتتهم
اللهم انا نعوذ بك من استماتتهم وشهواتهم وزيغهم وضلالاتهم
اللهم اكفناهم بما شئت وكيف شئت
حسبنا الله ونعم الوكيل
حسبنا الخالق من المخلوق
عليه توكلنا واليه انبنا واليه المصير
ولا حول لنا ولا قوة الا بالله
اللهم قاتل السحرة
اللهم قاتل السحرة الذين يصدون سبيلك ويكذبون رسلك ولا يؤمنوا
بوعدك ويؤذون عبادك وإمائك ويقاتلون اوليائك
اللهم خالف بين كلمتهم
اللهم والق الرعب في قلوبهم
اللهم وانزل عليهم رجزك وعذابك اله الحق
اللهم اعنا ولا تعن علينا
وانصرنا ولا تنصر علينا
واهدنا ويسر هدانا الينا
اللهم امكر لنا ولا تمكر علينا
وانصرنا على من بقا علينا
اللهم انا نسألك بقدرتك التي تمسك بها السموات السبع ان تكفينا بأس
السحرة والشياطين والعفاريت والمردة
انك أشد باسا واشد تنكيلا
اللهم اشف انت الشافي لا شافي الا انت ولا شفاء الا شفاك شفاء لا يغادر
سقما
اللهم بصر كل مسحور بسحره
اللهم بصر كل مسحور بمكان بسحره
اللهم بصر كل مسحور بدائه ودوائه
ربنا الله الذي في السماء تقدس اسمك
امرك في السماء والارض
كما رحمتك في السماء فاجعل رحمتك في الارض واغفر لنا حوبنا
وخطايانا
انت رب الطيبين انت رب المستضعفين
انت رب المسحورين المستغيثين بك وحدك في كشف البلاء وكشف
الكرب وكشف الهم وكشف السحر يا ارحم الراحمين
اللهم فأنزل رحمة من رحمتك التي وسعة كل شيء
وشفاء من شفاك على كل سحر فيبطل
وانزل شفاء من شفاك على كل سحر فيبطل
اللهم انزل شفاء من شفاك على كل سحر فيزول
اللهم انزل شفاء من شفاك على كل سحر فيحرق
اللهم انزل شفاء من شفاك على كل سحر فيخرج
اللهم انزل شفاء من شفاك على كل سحر فيفسد ويبطل
انك على كل شيء قدير وبالاجابة جدير
اللهم رب جبرائيل وميكائل واسرافيل
فاطر السماوات والارض عالم الغيب والشهادة

انت تحکم بین عبادك فیما کانو افیه یختلفون

اهدنا الی الهدی باذنك انك تهدي الی سر اط مستقیم

ربنا لاتکلنا الی انفسنا فنهلك

اللهم علیك تو کلنا فا کشف البلاء

اللهم اکشف کل بلاء اللهم بصر نا بالداء و الدواء

اللهم هذا الدعاء و منك الاجابة

و هذا الجهد و علیك التکلان

و صل اللهم علی نبینا محمد و علی اله و صحبه اجمعین

## حفاظتی حصار

یہ حصار ہر شخص کو کرنا چاہیے خواہ مریض ہو یا نہ ہو۔ یہ اللہ کے نبی ﷺ کے مسنون اذکار ہیں جن کی پابندی سے انسان بے شمار پریشانیوں سے محفوظ رہتا ہے۔

فجر اور مغرب کے بعد:

آخری تین قل (اخلاص، فلق، ناس) (3مرتبہ)

اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ۔ (3مرتبہ)

بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْئٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمِ۔ (3 مرتبہ)

اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ کُلِّ شَیْطٰنٍ وَّ ھَامَّۃٍ وَّمِنْ کُلِّ عَیْنٍ لَّامَّۃٍ وَّمِنْ کُلِّ عَیْنٍ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ وَمِنْ کُلِّ نَفْسٍ۔ (3مرتبہ)

فجر اور عصر کے بعد:

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْرٍ۔ (100 مرتبہ)

حَسْبِیَ اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ ھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۔ (7مرتبہ)

ہر نماز کے بعد:

آیت الکرسی (ایک مرتبہ)

آخری تین قل (اخلاص، فلق، ناس) ایک مرتبہ

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْرٍ۔ (ایک مرتبہ)

اَللّٰھُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَیْتَ وَلَا مُعْطِیَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا یَنْفَعُ ذَا الْجِدِّ مِنْکَ الْجَدِّ۔ (ایک مرتبہ)

# سات مواقع کی مسنون دعائیں

## i) گھر سے نکلنے کی دعا

وعن انس قال :قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم " :إذا خرج الرجل من بیتہ فقال: بسم اللہ توکلت علی اللہ لا حول ولا قوۃ إلا باللہ یقال لہ حینئذ ھدیت وکفیت ووقیت فیتنحی لہ الشیطان ویقول شیطان آخر :کیف لک برجل قد ھدی وکفی ووقی . "رواہ ابو داود وروی الترمذی إلی قولہ " :الشیطان"

’’حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ راوی ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا جب کوئی شخص اپنے گھر سے نکلتا ہے اور پھر یہ پڑھتا ہے: بسم اللہ توکلت علی اللہ لا حول ولا قوۃ الا باللہ (یعنی نکلتا ہوں میں اللہ کے نام کے ساتھ بھروسہ کیا میں نے اللہ پر، گناہوں سے بچنے کی طاقت اور عبادت کرنے کی قوت اللہ ہی کی طرف سے ہے) تو اس وقت اس سے کہا جاتا ہے (یعنی فرشتہ اسے بتاتا ہے) کہ اے اللہ کے بندے! تجھے راہ راست دکھائی گئی، تجھے (جمع مہمات اور تمام امور میں) غیر سے مستغنی کردیا گیا ہے اور تو تمام برائیوں سے محفوظ رہا، چنانچہ یہ سن کر شیطان اس سے دور ہو جاتا ہے اور دوسرا شیطان اس شیطان کی تسلی کے لیے اس سے کہتا ہے کہ تو اس شخص پر کیونکر قابو پا سکتا ہے جسے راہ راست دکھائی گئی، جسے غیر سے مستغنی کردیا گیا جو تمام برائیوں سے محفوظ رہا۔‘‘

## ii) گھر میں داخل ہونے کی دعا

"وعن ابی مالک الاشعری قال :قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم " :إذا ولج الرجل بیته فلیقل :اللهم إنی اسالک خیر المولج وخیر المخرج بسم اللہ ولجنا وعلی اللہ ربنا توکلنا ثم لیسلم علی اهله" (سنن ابو داود: جلد سوم: حدیث نمبر 1686)

''حضرت ابو مالک اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا: جب کوئی شخص اپنے گھر میں داخل ہو تو اسے چاہیے کہ وہ یہ دعا پڑھے۔ **اللھم انی اسئلک خیر المولج و خیر المخرج بسم اللہ ولجنا وعلی اللہ ربنا توکلنا**۔ اے اللہ! میں تجھ سے گھر میں داخل ہونے اور گھر سے باہر نکلنے کی بھلائی مانگتا ہوں (یعنی گھر میں آنا اور گھر سے نکلنا خیر و برکت کے ساتھ ہو)۔ اللہ کے نام سے ہم گھر میں داخل ہوئے اور ہم نے اللہ پر کہ وہ ہمارا رب ہے بھروسہ کیا اس کے بعد اسے چاہیے کہ وہ اپنے گھر والوں کو سلام کرے۔''

اگر تمام گھر والے یہ دعا پڑھتے ہیں تو شیطان اس گھر میں بسیرا نہیں کر سکتا۔

## iii) کھانے سے پہلے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یہ نہ پڑھنے سے شیطان کھانے میں ساتھ شریک ہو جاتا ہے۔

## iv) بیت الخلا

اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَعُوۡذُبِکَ مِنَ الۡخُبُثِ وَالۡخَبَائِثِ۔

یہ نہ پڑھنے سے شیطان خبیث انسان کو بیت الخلا میں دیکھتا رہتا ہے۔

## v) کپڑے اُتارنے سے پہلے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یہ نہ پڑھنے کی صورت میں شیطان انسان کو برہنہ حالت میں دیکھ سکتا ہے۔

## vi) ازدواجی تعلق قائم کرنے سے پہلے

قَالَ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ لَوۡ اَنَّ اَحَدَکُمۡ اِذَا اَتٰی اَھۡلَہٗ قَالَ بِاسۡمِ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ جَنِّبۡنَا الشَّیۡطَانَ وَجَنِّبِ الشَّیۡطَانَ مَا رَزَقۡتَنَا فَقُضِیَ بَیۡنَھُمَا وَلَدٌ لَمۡ یَضُرَّہٗ

''نبی ﷺ نے فرمایا: تم میں سے کوئی شخص جب اپنی بیوی کے پاس آئے تو **اَللّٰھُمَّ جَنِّبۡنَا الشَّیۡطَانَ وَجَنِّبِ الشَّیۡطَانَ مَا رَزَقۡتَنَا** کہہ دے، پھر ان دونوں کے درمیان کوئی لڑکا مقدر کیا جائے، تو اس کو شیطان ضرر نہ پہنچا سکے گا۔''

## vii) سونے سے پہلے

آیت الکرسی ایک مرتبہ:

(اَللّٰہُ لَاۤ اِلٰـہَ اِلَّا ھُوَ ج اَلۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ مج لَا تَاۡخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّ لَا نَوۡمٌ ط لَـہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الۡاَرۡضِ ط مَنۡ ذَا الَّذِیۡ یَشۡفَعُ عِنۡدَہٗۤ اِلَّا بِاِذۡنِہٖ ط یَعۡلَمُ مَا بَیۡنَ اَیۡدِیۡھِمۡ وَمَا خَلۡفَھُمۡ ج وَلَا یُحِیۡطُوۡنَ بِشَیۡءٍ مِّنۡ عِلۡمِہٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ج وَسِعَ کُرۡسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ ج وَلَا یَئُوۡدُہٗ حِفۡظُھُمَا ج وَھُوَ الۡعَلِیُّ الۡعَظِیۡمُ ۝)

آخر میں 3 قل 3 مرتبہ پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ ایک مرتبہ تینوں قل پڑھیں، پھر ہاتھ پر پھونک مار کر پورے جسم پر ملیں۔ یوں 3 مرتبہ دوہرائیں۔

(سونے سے قبل آیت الکرسی پڑھ لینے سے اللہ کی جانب سے حفاظت کے لیے فرشتہ مقرر ہوتا ہے اور آخری قل پڑھنے سے ہر طرح کی آفات سے حفاظت ہوتی ہے)

سورۃ بقرہ کی آخری دو آیتیں:

اٰمَنَ الرَّسُوۡلُ بِمَاۤ اُنۡزِلَ اِلَیۡہِ مِنۡ رَّبِّہٖ وَالۡمُؤۡمِنُوۡنَ ط کُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰہِ وَمَلٰٓئِکَتِہٖ وَکُتُبِہٖ وَرُسُلِہٖ قف لَا نُفَرِّقُ بَیۡنَ اَحَدٍ مِّنۡ رُّسُلِہٖ قف وَقَالُوۡا سَمِعۡنَا وَاَطَعۡنَا غُفۡرَانَکَ رَبَّنَا وَاِلَیۡکَ الۡمَصِیۡرُ ۝ لَا یُکَلِّفُ اللّٰہُ نَفۡسًا اِلَّا وُسۡعَھَا ط لَھَا مَا کَسَبَتۡ وَعَلَیۡھَا مَا اکۡتَسَبَتۡ ط رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذۡنَاۤ اِنۡ نَّسِیۡنَاۤ اَوۡ اَخۡطَاۡنَا ط رَبَّنَا وَلَا تَحۡمِلۡ عَلَیۡنَاۤ اِصۡرًا کَمَا حَمَلۡتَہٗ عَلَی الَّذِیۡنَ مِنۡ قَبۡلِنَا ج رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلۡنَا مَا لَا طَاقَۃَ لَنَا بِہٖ ج وَاعۡفُ عَنَّا وقفہ وَاغۡفِرۡ لَنَا وقفہ وَارۡحَمۡنَا وقفہ اَنۡتَ مَوۡلٰـنَا فَانۡصُرۡنَا عَلَی الۡقَوۡمِ الۡکٰـفِرِیۡنَ ۝)

## کمزوری کے 3 مواقع اور ان کی دعائیں

تین مواقع انسان کی کمزوری کے ہیں اور اکثر انسان ان میں اللہ تعالیٰ کو بھول جاتے

ہیں اور اپنے آپ کو کنٹرول میں نہیں رکھ پاتے۔ یہی وہ مواقع ہیں جن سے فائدہ اُٹھا کر شیطان انسان میں داخل ہوسکتا ہے۔ لہٰذا ان مواقع پر کبھی آپے سے باہر نہ ہوں اور ان دعاؤں کا اہتمام لازماً کریں۔

غصہ : اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ۔

غم : اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔

خوف : اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِکَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ۔

## سب سے اہم حفاظت

ذیل میں جو طریقہ حفاظت نقل کیا جارہا ہے یہ سب سے زیادہ موثر ہے لیکن اس پر عمل بھی اتنا ہی مشکل ہے۔ عام طور پر ہمارے ہاں لوگوں کی خواہش ہوتی ہے کہ ہر کام کا شارٹ کٹ مل جائے اور انہیں کم سے کم محنت کرنی پڑے۔ جادو کے معاملے میں تو یہ رویہ اور زیادہ ہوتا ہے کہ بس ایک بزرگ ہوں جو صرف پھونک ماردیں اور پھر ساری زندگی کے لیے جادو سے حفاظت نصیب ہوجائے' جبکہ حقیقت کی دنیا میں ایسے نہیں ہوا کرتا۔ انسان کے ذمے جو کام خود کرنے کا ہو وہ دوسرے نہیں کرسکتے۔ ذیل میں وہ کام نقل کیا جارہا ہے جو ہر مسلمان کو کرنا چاہیے' اس میں کوتاہی کا ازالہ کوئی دوسرا نہیں کرسکتا۔ اللہ سے دعا ہے وہ ہم سب کو اس پر عمل کی توفیق دے۔ آمین یارب العلمین!

وعن ابن عباس قال کنت خلف رسول اللہ ﷺ یوما فقال یا غلام احفظ اللہ یحفظک احفظ اللہ تجدہ تجاھک وإذا سالت فاسال اللہ وإذا استعنت فاستعن باللہ واعلم ان الامۃ لو اجتمعت علی ان ینفعوک بشیء لم ینفعوک إلا بشیء قد کتبہ اللہ لک ولو اجتمعوا علی ان یضروک بشیء لم یضروک إلا بشیء قد کتبہ اللہ علیک رفعت الاقلام وجفت الصحف (رواہ احمد والترمذی)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کہتے ہیں کہ ایک دن سفر کے دوران میں رسول کریم ﷺ کی سواری پر آپ ﷺ کے پیچھے بیٹھا ہوا تھا کہ آپ ﷺ نے مجھے مخاطب کر کے فرمایا: لڑکے! اللہ تعالیٰ کے تمام احکام امر و نہی کا خیال رکھو' اللہ تعالیٰ تمہارا خیال رکھے گا

۔اگر تم اللہ تعالیٰ کے احکام کی فرمانبرداری کرتے ہوئے ان چیزوں پر عمل کروگے جن پر عمل کرنے کا اس نے حکم دیا ہے اور ان چیزوں سے اجتناب کروگے جن سے اجتناب کرنے کا اس نے حکم دیا' نیز تم ہر وقت اور ہر معاملہ میں اسی کی رضا و خوشنودی کے طالب رہوگے تو یقیناً اللہ تعالیٰ بھی تمہارا خیال رکھے گا بایں طور کہ تمہیں دنیا میں بھی ہر طرح کی آفات اور مصیبتوں سے بچائے گا اور آخرت میں بھی ہر عذاب و سختی سے محفوظ رکھے گا، جیسا کہ فرمایا گیا ہے (ومن کان للہ کان اللہ لہ) یعنی جو شخص اللہ تعالیٰ کا ہوجاتا ہے اللہ تعالیٰ بھی اس کا ہوجاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کے حق کا خیال رکھو گے تو تم اللہ تعالیٰ کو اپنے ساتھ پاؤ گے۔ جب تم سوال کا ارادہ کرو تو صرف اللہ تعالیٰ کے آگے دست سوال دراز کرو۔ جب تم (دنیا و آخرت کے کسی بھی معاملہ میں) مدد چاہو تو صرف اللہ تعالیٰ سے مدد مانگو۔ اور یہ جان لو کہ اگر تمام مخلوق خواہ عوام ہوں یا خواص، انبیاء ہوں یا اولیاء اور ائمہ دین ہوں یا سلاطین دنیا مل کر بھی تمہیں نفع پہنچانا چاہیں تو ہرگز تمہیں نفع نہیں پہنچا سکے گی، علاوہ صرف اس چیز کے جو اللہ تعالیٰ نے تمہارے مقدر میں لکھ دی ہے اور اگر دنیا کے تمام لوگ مل کر بھی تمہیں کسی طرح کا کوئی نقصان وضرر پہنچانا چاہیں تو وہ ہرگز تمہیں کوئی نقصان وضرر نہیں پہنچا سکیں گے علاوہ صرف اس چیز کے جس کو اللہ تعالیٰ نے تمہارے مقدر میں لکھ دی ہے، قلم اٹھا کر رکھ دیئے گئے اور صحیفے خشک ہوگئے۔ (احمد، ترمذی)

تشریح: ''تو تم اللہ تعالیٰ کو اپنے سامنے پاؤ گے'' کے معنی یہ ہیں کہ اگر تم اللہ تعالیٰ کے حقوق کی ادائیگی یعنی اس کی عبادت و طاعت اور اس کے احکام کی فرمانبرداری پر پابندی کے ساتھ عمل پیرا ہوگے تو وہ تمہیں اپنی حفاظت و پناہ میں رکھے گا اور تمہارے ساتھ معاملات میں مدد اور مشکل کشائی کرے گا اور تمہارے مقاصد وعزائم میں کامیابی عطا فرمائے گا (یا یہ کہ اس صورت میں تم اللہ تعالیٰ کی عنایت و مہربانی کو اپنے سامنے پاؤ گے کہ وہ تمام معاملات میں تمہاری رعایت کرے گا اور طرح طرح سے تمہاری مدد و اعانت کرے گا)۔ ایک مطلب، جو بہت اونچے مقام کا حامل ہے، یہ ہے کہ جب تم حق تعالیٰ کے حقوق کی ادائیگی' اس کی اطاعت و عبادت کی پابندی اور اس کی رضا و خوشنودی کی طلب میں مشغول و مستغرق رہوگے تو اس وقت تمہاری نگاہ معرفت اس کو اپنے سامنے اس طرح پالے گی کہ گویا وہ تمہارے سامنے موجود ہے اور تم مقام احسان اور کمال ایمان کے درمیان اس کا مشاہدہ کررہے ہو اور بالکل ایسا محسوس کروگے جیسے تم اس کو دیکھ رہے ہو بایں حیثیت کہ اللہ کے سوا ہر چیز تمہاری نظر کے سامنے سے بالکل

معدوم اور فنا ہوجائے گی، پس اس طرح تمہیں مراقبہ کی کیفیت بھی حاصل ہوگی اور مقام مشاہدہ بھی نصیب ہوگا۔

''صرف اللہ کے آگے دست سوال دراز کرو'' کیونکہ عطاو بخشش کے تمام خزانے اسی کے پاس اور اسی کے دست قدرت میں ہیں اور دنیا و آخرت کی ہر وہ نعمت و راحت جو بندہ کو پہنچتی ہے اور ہر وہ بلا و سزا جس سے بند[illegible]ظ رہتا ہے' محض اللہ تعالیٰ کی رحمت سے پہنچتی ہے یا دفع ہوتی ہے۔ پھر اس کی رحمت' خالص رحمت ہے نہ کہ اس میں کسی غرض کی آمیزش ہے اور نہ کسی علت وسبب کا دخل۔ نیز وہ جواد مطلق اور ایسا غنی ہے کہ نہ اس کے یہاں کسی چیز کی کمی ہے اور نہ وہ کبھی محتاج ہوتا ہے' لہٰذا صرف وہی ذات اس لائق ہے کہ اپنی ہر امید اس سے وابستہ کی جائے۔ اس کے عذاب کے علاوہ اور کسی سے خوف نہ کھایا جائے۔ اسی لئے حضور ﷺ نے حکم دیا کہ جو کچھ بھی مانگنا ہو صرف اللہ سے مانگو، اس کے علاوہ کسی اور کے آگے دست سوال دراز نہ کرو، کیونکہ کوئی اور دینے یا نہ دینے اور نفع پہنچانے یا نقصان دور کرنے پر قادر ہی نہیں ہے۔ اسی طرح مذکورہ حکم میں اس طرف بھی اشارہ فرمایا گیا ہے کہ اپنی کسی بھی حالت میں اور کسی بھی وقت اللہ تعالیٰ کے آگے ہاتھ پھیلانے سے باز نہیں رہنا چاہیے کیونکہ ایک حدیث میں وضاحت کے ساتھ فرمایا گیا ہے کہ جو شخص اللہ تعالیٰ کے آگے ہاتھ نہیں پھیلاتا اس پر اللہ تعالیٰ غضب ناک ہوتا ہے۔ علاوہ ازیں' اپنے خالق کے آگے ہاتھ پھیلانا درحقیقت اس کے حضور اپنی عاجزی و بے کسی اور محتاجگی کا اظہار کرنا ہے جو عبودیت کی شان ہے۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے **اللہ یغضب ان ترکت سوالہ و ابناء آدم حین یسال یغضب** ''اللہ تعالیٰ تو اس وقت خفا ہوتا ہے جب تم اس سے سوال نہ کرو اور آدم کے بیٹے اس وقت خفا ہوتے ہیں جب کہ کوئی ان سے سوال کرے۔''

''اور اگر تمام مخلوق مل کر تمہیں نفع پہنچانا چاہے الخ'' کا مطلب یہ ہے کہ ہر نفع ونقصان کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے جانو اور ہر حال میں اسی کی طرف رجوع کرو، کیونکہ وہی نفع پہنچانے والا بھی ہے اور نقصان پہنچانے والا بھی اور وہی دینے والا ہے اور وہی نہ دینے والا بھی۔ کسی ایک فرد بشر کا تو سوال ہی کیا ہے، اگر تمام روئے زمین کی ساری مخلوق مل کر بھی اللہ کی مرضی وحکم کے خلاف کسی شخص کو کوئی نفع یا نقصان پہنچانا چاہے تو یہ ہرگز ممکن نہیں ہے کہ اس شخص کو وہ نفع یا نقصان پہنچ جائے۔ الٰہیات کی بعض کتابوں میں بیان کیا گیا ہے کہ حق تعالیٰ فرماتا ہے کہ قسم ہے اپنی عزت وجلال کی یقینا میں اس شخص سے انقطاع کر لیتا ہوں جو میرے علاوہ کسی اور سے اپنی امید وابستہ کرتا ہے اور لوگوں کی نظر میں اسے ذلت کی پوشاک پہنا دیتا ہوں یعنی لوگوں کے سامنے اس کو ذلیل وخوار کر دیتا ہوں، اس کو اپنے قرب سے محروم کر دیتا ہوں اور اپنے وصل سے دور کر دیتا ہوں۔ پس یقینی بات یہ ہے کہ میں اس کو حیرانی و پریشانی اور تفکرات کے اندھیروں میں پھینک دیتا ہوں۔ کیا وہ شخص اپنی مشکلات اور پریشانیوں کے وقت میرے علاوہ کسی اور سے امید رکھتا ہے جب کہ پریشانیاں اور مشکلات میرے ہاتھ میں ہیں؟ میں الحی القیوم ہوں۔ وہ شخص فکر و پریشانی کے عالم میں دوسروں کے دروازوں کو کھٹکھٹاتا پھرتا ہے، جب کہ تمام دروازوں کی کنجیاں میرے ہاتھ میں ہیں اور دروازے بند ہیں۔ میرا دروازہ ہر اس شخص کے لیے کھلا ہوا ہے جو میری طرف آئے اور مجھ سے دعا مانگے۔

''قلم اٹھا کر رکھ دیئے ہیں'' سے مراد یہ ہے کہ جو احکام صادر ہونے تھے سب لکھے جا چکے ہیں۔ اسی طرح ''اور صحیفے خشک ہو گئے'' سے مراد یہ ہے کہ قیامت تک جو کچھ ہونے والا ہے اور جس کے حق میں جو کچھ پیش آنا ہے وہ سب تقدیر کی کتاب میں لکھا جا چکا ہے اور وہ کتاب خشک ہو چکی ہے کہ اب اس پر قلم نہیں چلے گی اور جو کچھ لکھ دیا گیا ہے اس کے بعد اب کچھ نہیں لکھا جائے گا۔ حاصل یہ کہ اس دنیا میں جو بھی آتا ہے اور قیامت تک جو بھی آئے گا اس کی تقدیر وقسمت کے فیصلے لوح[illegible]ظ میں لکھے جا چکے ہیں اور اس کام سے فراغت بھی ہو چکی ہے کہ اب کسی کے حق میں کچھ نہیں لکھا جائے گا۔ جس طرح کوئی کاتب جب کتاب کو مکمل لکھ کر فارغ ہو جاتا ہے تو قلم اٹھا کر رکھ دیتا ہے اور کتاب کو بند کر دیتا ہے اسی طرح کاتب تقدیر بہت پہلے ہی مخلوق کی تقدیریں لکھ کر فارغ ہو چکا ہے اور وہ صحیفہ کہ جس میں تقدیریں لکھی ہوئی ہیں، ہمیشہ ہمیشہ کے لیے لپیٹ دیا گیا ہے، اس میں کوئی تغیر وتبدل اور کوئی کمی بیشی ممکن نہ ہے۔ اس کتاب کی ابتداء میں یہ حدیث گزر چکی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے سب سے پہلے جس چیز کو پیدا کیا وہ قلم تھا' پھر اس سے فرمایا کہ لکھو۔ قلم نے کہا: کیا لکھوں؟ فرمایا: تقدیر لکھو۔ چنانچہ قلم نے وہ سب کچھ لکھا جو اب تک وقوع پذیر ہو چکا ہے اور جو قیامت تک وقوع پذیر ہوگا۔ بہر حال اس ارشاد گرامی میں یہ ترغیب ہے کہ بندہ کو چاہیے کہ وہ اللہ تعالیٰ کی ذات پر توکل و اعتماد کرے 'رضائے الٰہی پر راضی رہے اور اپنی تدبیر وسعی اور ذاتی قوت وطاقت کو حقیقی موثر ہرگز نہ جانے کیونکہ پیش آنے والی کوئی بھی چیز کہ خواہ وہ سعادت ومسرت ہو یا شقاوت وکلفت، تنگی وسختی ہو یا

فراخی و وسعت، خوش حالی ہو یا بدحالی، نفع ہو یا نقصان اور موت ہو یا حیات، ایسی نہیں ہے جو اللہ تعالیٰ کے حکم وفیصلہ سے باہر اور اس قضا وقدر الٰہی کے مطابق نہ ہو جس کو کاتب تقدیر نے زمین وآسمان کی پیدائش سے بھی پچاس ہزار سال پہلے لکھ دیا ہے۔ جس چیز کا وقوع پذیر ہونا لکھا جا چکا ہے وہ ہر حالت میں اور ہر صورت میں وقوع پذیر ہو کر رہے گی' اس کو نہ انسانی حرکت و سکون کا نظام روک سکتا ہے اور نہ تدبیر و سعی۔ نیز اس بات کو اچھی طرح جان لینا چاہیے کہ بندہ اپنے دشمن ومخالف، اپنی تکلیف ومصیبت اور ضرر ونقصان کے خلاف اللہ تعالیٰ کی مدد ونصرت کا اسی صورت میں مستحق ہوتا ہے جب کہ وہ ان چیزوں کی وجہ سے پیش آنے والے رنج والم پر صبر کرے اور کسی بھی حالت میں اپنی تقدیر و حالت کا شکوہ نہ کرے۔ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ نے اپنی کتاب ''فتوح الغیب'' میں بڑی اچھی بات لکھی ہے کہ ہر مومن کے لیے لازم ہے کہ وہ اس حدیث کو اپنے دل کا آئینہ قرار دے اور اپنی تمام حرکات وسکنات میں اس کے مطابق عمل کرے، تاکہ دنیا وآخرت میں سالم ط رہے اور دونوں جہان میں اللہ تعالیٰ کی رحمت کے سبب عزت وسرفرازی سے نوازا جائے۔ بعض روایات میں ان الفاظ **تجدہ تجاھک** کے بعد یہ عبارت بھی نقل کی گئی ہے: **تعرف الی اللہ فی الرخاء یعرفک فی الشدائد فان استطعت ان تعمل للہ بالرضاء فی الیقین فافعل فان لم تستطع فان فی الصبر علی ماتکرہ خیرا کثیرا واعلم ان النصر مع الصبر والفرج مع الکرب وان مع العسر یسرا ولن یغلب عسر یسرین** یعنی خوشحالی وشادمانی کی حالت میں نعمت شناسی اور طاعت حق کے ذریعہ اللہ تعالیٰ کو پہچانو یعنی اس کی یاد سے غافل نہ ہو اور اس کی شکرگزاری کرتے رہو۔ اگر ایسا کرو گے تو اس کے بدلہ میں یقیناً اللہ تعالیٰ بھی تمہیں تنگی وسختی کی حالت میں پہچانے گا، یعنی وہ تمہیں اس تنگی وسختی سے نمٹنے کی طاقت وقوت، اس سے گلوخلاصی کا راستہ اور حاجت براری کی نعمت عطا فرمائے گا۔ اگر انسان کسی تنگی وسختی میں مبتلا ہو تو اس کو سمجھنا چاہیے کہ اس کے عوض وہ دو آسانیاں پائے گا۔ ایک تو اسی دنیا میں کہ اللہ تعالیٰ ہر سختی کے بعد آسانی پیدا کرتا ہے اور دوسری آسانی آخرت میں بصورت اجر وثواب حاصل ہوگی۔ (یہ ترجمہ اور تشریح جامعہ اشرفیہ کے شائع شدہ قرآن وحدیث کے سافٹ وئیر سے لیا گیا ہے)

## حفاظتی دم برائے معالج

جو شخص مریض کا علاج کر رہا ہے اسے دم شروع کرنے سے پہلے اور ختم کرنے کے بعد اپنے اوپر یہ حفاظتی دم کرنا چاہیے تاکہ جادوگر اور جنات اس پر حملہ آور نہ ہوسکیں۔

1۔ درودِ ابراہیمی: ایک بار۔

2۔ آخری تین قل: ایک بار۔

3۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْکَ لَهٗ لَهُ الْمُلْکُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى کُلِّ شَيْئٍ قَدِيْرٌ۔ (10 بار)

4۔ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ۔ (3 بار)

5۔ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْئٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآئِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمِ۔ (3 بار)

6۔ اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِهِمْ وَنَعُوْذُبِکَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ۔ (ایک بار)

7۔ اَللّٰهُمَّ اکْفِنِيْهِمْ بِمَا شِئْتَ۔ (ایک بار)

8۔ درودِ ابراھیمی: ایک بار۔

# فائدہ مند روابط

مضمون کے آخر میں چند فائدہ مند روابط کا تذکرہ کیا جا رہا ہے' جن سے مدد لی جا سکتی ہے۔

1۔ جادو کے علاج کا آن لائن کورس۔ یہ کورس شیخ عبدالروف بن حلیمہ نے انگلینڈ میں ابراہیم کالج کے طلباء کو کروایا تھا اور انگریزی زبان میں ہے۔ ابراہیم کالج کا شمار انگلینڈ کے چند بڑے دینی اداروں میں ہوتا ہے اور دیوبند مکتب فکر کے بڑے علماء کی زیر نگرانی کام کرتا ہے۔ tinyurl.com/mey3884

2۔ شیخ خالد الحبشی کی ویب سائٹ جس میں ان کی زیر نگرانی نہ صرف علاج بتایا جاتا ہے بلکہ سعودیہ میں جادو کے مختلف واقعات کو باقاعدگی سے نقل کیا جاتا ہے، جادوگروں سے برآمد شدہ اشیا اور مریضوں کی تصاویر اور ویڈیوز کو بھی اپ لوڈ کیا جاتا ہے۔ یہ ویب سائٹ عربی میں ہے۔ www.alroqya.com

3۔ ذیل میں چند فورمز کا رابطہ دیا جا رہا ہے۔ یہ وہ فورمز ہیں جہاں عرب بھر سے معالجین آ کر اپنے علاج کے واقعات نقل کرتے ہیں۔ علاج میں مشکل آ رہی ہو تو ایک دوسرے کی مدد کرتے ہیں۔ یوں ان کے مطالعے سے جادو کے واقعات اور ان کے علاج میں تنوع کا اندازہ ہوتا ہے۔ افسوس کی بات یہ ہے کہ اس پائے کا متنوع کام اردو یا انگریزی زبان میں نہیں ہے۔

rouqyah.com

alroqyah.com/vb

jomaan.com/vb/forumdisplay.php?f=47

ruqya.net/forum

4۔ فولڈر کا لنک جس میں جادو کے علاج سے متعلق تمام کارآمد آڈیوز اور فائلز جن کا تذکرہ مضمون میں ہوا ہے، ایک ہی جگہ پر موجود ہیں۔ tinyurl.com/o6waya9